**(۲) عضلاتی غدی ھاضم:** عضلات اوران کے مرکز دِل میں سکون کے سبب سے پانی آتا ہے۔ کھاری ڈکاریں ستاتی ہیں۔ قبض بھی ہوتا ہے۔ قارورے کا رنگ سفید ہوتا ہے۔

**نسخہ:** اناردانہ ۳ حصے' رائی ۳ حصے' تخم پیاز دو حصے' کوٹ کر سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** چار رتی سے دو ماشہ تک دِن میں چار بار ہمراہ آب نیم گرم دیں۔

**افعال و اثرات:** ایسی صورت میں بے حد مفید ہے کہ جسم میں الکلی و رطوبات کی زیادتی سے ہاضمہ خراب ہو کر نزلہ زکام اور کھانسی ہو۔

**(۳) اعصابی غدی ھاضم:** اعصاب میں سکون کے سبب جلن کے علاوہ چرپرے ڈکار آتے ہیں۔ پیٹ میں مروڑ اُٹھتا ہے۔ قارورے کا رنگ زرد ہوتا ہے۔

**نسخہ:** سجی کھار ۲ حصے' سہاگہ دو حصے' الا ئچی کلاں چار حصے کوٹ کر سفوف بنائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے ایسی صورت میں بے حد مفید ہے جب پیٹ میں مروڑ' ریاح کی زیادتی ہو' اس کے علاوہ جلن ڈکار آنا کے لیے مفید ہے۔ غدی تحریک کی ہر علامت میں کامیاب دوا ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں تین چار بار تازہ پانی سے دیں۔

**(۴) تریاق معدہ و امعاء:** گندھک آملہ سار ۲ تولہ' اجوائن دیسی ۴ تولہ' پودینہ ۲ تولہ' سب ادویہ کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے۔ دردِ معدہ و امعاء قے و اسہال' معدہ و امعاء میں بے چینی و سوزش اور ورم' یورک ایسڈ کی زیادتی' ریاح شکم اور باؤ گولہ کے لیے مفید ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مصفی خون ہے۔ دافع نزلہ زکام ہے۔ درد دانت اور ماس خورہ کے لیے مفید ہے۔ خارش کے لیے اچھی دوا ہے۔

**غذا:** مریض کو روٹی نان چپاتی وغیرہ نہ دیں' بلکہ زیادہ گھی والا سالن کھانے کی ہدایت کریں۔ بغیر بھوک کے ہرگز نہ کھائیں۔ مٹھائی اور پھل بھی کھا سکتے ہیں۔ شدید بھوک کی

صورت میں دلیا' چاول' ڈبل روٹی دے سکتے ہیں۔

(۵) **دیگر:** سنا مکی ا تولہ' تیزپات ا تولہ۔ دونوں کا باریک سفوف تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی تا ا ماشہ دِن میں چار بار ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے۔ عضلاتی تحریک کی قبض کے لیے بے حد مفید ہے۔ نفخ و ریاح شکم' دردِ معدہ و امعاء اور جسم کی کمزوری میں خشکی کی زیادتی کے لیے بہترین دوا ہے۔

# مجرباتِ مسہلات

مسہل کا استعمال علاج کا ایک لازمی جزو ہے لیکن اطباء اور ڈاکٹر ہر دو مسہل کے استعمال میں فاش غلطیاں کرتے آئے ہیں' آیئے آپ کو یقینی مسہلات سے روشناس کرائیں۔

(۱) **اعصابی مسہل:** اس قسم کا مسہل اس وقت دیا جاتا ہے جب اعصاب میں سکون ہو جگر کے فعل میں تیزی۔ صفرا کی زیادتی' پیشاب میں زردی کبھی جلن' کبھی مروڑ سے پاخانہ آئے یا مروڑ کے سبب درد ہو' یرقان' استسقاء' حمی و بائیہ کبدی' ذات الجنب' نزلہ حار' پتھری' دردِ گردہ ریح کلیہ' دق و سل امعائی میں اس کا استعمال مفید ہے۔

**نسخہ:** عصارہ ریوند ایک حصہ' سہاگہ سات حصے' ملٹھی مسفوف ۸ حصے' اجزا کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں تین چار بار دیں۔

**غذا:** اس قسم کے مسہل کے بعد دودھ' چاول' کدو' شلغم' مولی' گاجر' توری' بھنڈی وغیرہ کھلائیں۔ تقویت کے لیے گوشت سبزی' حریرہ یا بادام وغیرہ دیں۔

(۲) **غدی مسہل:** اس قسم کا مسہل تب استعمال کرایا جاتا ہے جب جگر یا غدد میں سکون ہو جس سے ان کے افعال میں کمی واقع ہو جاتی ہے۔ جس سے جسم میں حموضت بڑھ جاتی ہے۔ ریاح کی کثرت' تبخیر معدہ اور امعاء میں سوزش ضعف ہضم' سوء ہضم' دِل کی گھبراہٹ' احتلام وغیرہ ہوتا ہے۔ پیشاب میں سرخی ہوتی ہے۔

**نسخہ:** جمالگوٹہ ایک حصہ رائی بارہ حصے گندھک بارہ حصے۔

**ترکیب تیاری:** ادویہ کو خوب باریک کر کے سفوف تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** دو چاول سے ۴ رتی تک دِن میں تین چار بار دیں۔

**غذا:** دلیا، گلا ہوا گوشت، شوربا، پالک، میتھی، ٹینڈے وغیرہ کھلائیں۔ غذا ہمیشہ دست آ چکنے کے بعد استعمال کریں ورنہ مسہل کا عمل باطل ہو جائے گا۔

**(۳) عضلاتی مسہل:** جب عضلات میں سکون کے سبب بلغم کی زیادتی ہو جائے، جریان شدید صورت اختیار کر لے، خون کا دباؤ گر جائے اور بھوک بند ہو جائے تو اس مسہل کا استعمال کرانا چاہیے۔

**نسخہ:** حنظل، مصبر دونوں ہم وزن لے کر کوٹ لیں اور نخودی گولیاں بنالیں۔

**غذا:** ڈبل روٹی، روٹی، بھنا ہوا گوشت، دال مونگ، آلو، بینگن، گوبھی، ٹماٹر وغیرہ کھلائیں۔

**(۴) جوشاندہ مسہل صفراء:** نسخہ: املتاس ۵ تولہ، گلسرخ ۲/۱ ۲ تولہ سنامکی ۲/۱ ۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب دواؤں کو ملا کر ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش دیں۔ جب نصف پانی رہ جائے تو اُتار کر پن چھان کر نیم گرم پلائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے۔ ایک بے بضرر مسہل ہے تمام صفراوی علامات کے لیے آبِ حیات ثابت ہوا ہے تپ دق وسل کے وہ مریض جنہیں زبردست قبض رہتا ہے ان کے لیے بے حد مفید ہے۔ چند خوراکوں ہی سے صفرا کو خارج کر دیتا ہے، جس سے مریض کی بے چینی و گھبراہٹ وغیرہ دور ہو جاتی ہے۔

## کھانسی کے لیے مجرب نسخے

کھانسی کوئی مرض نہیں بلکہ ایک علامت ہے اس کے تین قسم کے اسباب ہوا کرتے ہیں: (۱) کیفیاتی ونفسیاتی (۲) مادی وسوزشی (۳) شرکی اور عرضی۔

کھانسی کی صرف تین صورتیں ہیں: ۱- اعصابی، ۲- غدی، ۳- عضلاتی۔ ہر صورت کے لیے ایک مجرب نسخہ دیا جاتا ہے۔ ان تینوں اقسام کے اسباب کا مدنظر رکھنا ضروری ہے۔

**اعصابی کھانسی:** اس قسم کی کھانسی سے اعصاب متاثر ہوتے ہیں جس سے جسم میں بلغم کی زیادتی ہوتی ہے، سفید پتلا بلغم خارج ہوتا ہے۔ جسم ٹھنڈا، قارورہ سفید بار بار کھانسی سے سر میں درد اور اکثر قے ہو جاتی ہے۔ اگر مرض مزمن صورت اختیار کر جائے تو کالی کھانسی بن جاتی ہے۔

**نسخہ:** تخم پیاز، دار چینی، کاکڑا سینگی، تینوں اجزا ہم وزن۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کا باریک سفوف تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دِن میں چار بار نیم گرم پانی سے کھائیں۔

**اعصابی غدی مقوی حلوہ:** نسخہ: میدہ گندم ۵ تولہ، مغز کدو ا تولہ، مغز تربوزا تولہ، گوند کیکرا تولہ، خالص دیسی گھی ا پاؤ، چینی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** اوّل میدہ گندم کو گھی میں آہستہ آہستہ ہلکی آنچ پر بھونیں جب وہ سرخ ہو جائے تو اس کو رکھ دیں۔ پھر کوٹے ہوئے مغزیات بھونے ہوئے میدے میں ملا کر چینی کا قوام کر کے اس میں ملا دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ا تولہ دِن میں چار بار ہمراہ پانی یا دودھ۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی مقوی ہے۔ سوزشی نزلہ زکام، کھانسی، سوزش معدہ و امعاء، بلڈ پریشر، خشکی، نیند نہ آنا کے لیے بے حد مفید ہے۔

**غدی کھانسی:** اس کھانسی کا تعلق پھیپھڑوں کی غشائے مخاطی سے ہوتا ہے۔ غدد کے افعال خراب ہو جاتے ہیں۔ قارورے کا رنگ زرد، بلغم گاڑھا اور پتلا ملا جلا اور گلے میں سوزش ہوتی ہے۔ پیشاب میں جلن ہوتی ہے۔ جی متلانا اور ضعف قلب کی شکایت ہوتی ہے۔

**نسخہ:** بادام مقشر ۶ حصے، ست ملٹھی ایک حصہ، گوند کیکر ۳ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**عضلاتی کھانسی:** اس کھانسی کا تعلق پھیپھڑوں کے ساتھ ہوا کرتا ہے۔ اس کی علامات قارورے کا رنگ سرخ، خشکی اور ریاح کی کثرت شدید قبض، دِل کی گھبراہٹ، نبض کی تیزی، کبھی حرارت ہو جانا، گاڑھا بلغم جو بہ آسانی خارج نہیں ہوتا وغیرہ۔

**نسخہ:** گل بانسہ آٹھ حصے (اگر گل بانسہ نہ ملیں تو برگ بانسہ لیں) گل بنفشہ ۵ حصے، بادیان تین حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دن میں تین بار پانی سے کھائیں۔

**کھانسی بند روک:** ملٹھی ۱۰ تولہ، عناب ۱ تولہ، کاکڑا سینگی ۱۰ تولہ، خولنجان ۱۰ تولہ، کلونجی ۱۰ تولہ، خوب کلاں ۱۰ تولہ، پوست خشخاش ۱۵ تولہ، چینی ۶ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** چینی کے علاوہ تمام دواؤں کو اتنے پانی میں بھگو دیں کہ دوائیں ڈوب جائیں۔ ۱۲ گھنٹے کے بعد جوش دے کر پن چھان لیں پھر اس پانی میں چینی ملا کر شربت کے قوام پر لے آئیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک چمچہ چائے دِن میں تین بار دیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ زکام، سوزشی کھانسی، خسرہ، چیچک تورکی کی کھانسی کو مفید ہے۔ دستوں کو بند کرتا ہے۔ بلغم کو گاڑھا کر کے خارج کرتا ہے خواب آور ہے۔

## مجرباتِ دمہ

دمہ کی تین قسمیں ہیں: ۱۔ نزولی دمہ ۲۔ قلبی دمہ ۳۔ کلوی دمہ۔

نظریہ مفرد اعضا کی رو سے ان کو عصبی دمہ، عضلاتی دمہ اور غدی دمہ بھی کہہ سکتے ہیں۔ تمام اقسام کے لیے نسخے ملاحظہ ہوں۔

**اکسیر دمہ اعصابی:** اس قسم کے دمہ میں نزلی دمہ بلغمی دمہ اوراسترخائی دمہ شامل ہیں۔ مریض کے اعضائے صدر پر رطوبات کی زیادتی ہوتی ہے۔ اعضاء ڈھیلے ہو جاتے ہیں۔ بلغم مشکل سے خارج ہوتا ہے اکثر قے ہو جاتی ہے قارورے کا رنگ سفید ہوتا ہے۔

**نسخہ:** کشتہ نیلا تھوتھا دو حصے۔ کشتہ سنکھیا ایک حصہ۔ دونوں کشتوں کو جس طرح چاہیں تیار کرلیں۔ سفوف جنگلی پیاز پانچ حصے، جنگلی پیاز کو سکھا کر کوٹ لیں اور اس میں دونوں کشتے ملا کر نصف گھنٹہ تک خوب کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک دن میں دو تین بار منقیٰ میں رکھ کر کھلائیں۔

**نوٹ:** اگر جنگلی پیاز نہ مل سکیں تو دیسی پیاز کا سفوف یا تخم استعمال کر سکتے ہیں۔

**اکسیر دمہ غدی:** اس قسم کے دمہ میں غشائے مخاطی، جگر اور گردوں کے فعل میں خرابی رونما ہو جاتی ہے۔ پیشاب کا رنگ زرد ہوتا ہے۔ کبھی جی متلاتا اور کبھی مروڑ کی صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ گاہے سوزش بول اور ضعف قلب کی شکایت بھی ہوتی ہے۔

**نسخہ:** کشتہ چاندی (کسی طرح بھی تیار کیا ہوا) تین حصے، سرمہ سیاہ ایک حصہ، ریٹھا چار حصے، ریٹھا خوب خشک کر کے پیس لیں اور اس میں باقی دونوں اجزاء ملا کر خوب کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک مکھن میں رکھ کر کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے۔ دمہ غشائے مخاطی کی سوزش جگر و گردوں کی کی خرابی، پیچش، پیشاب کی جلن، ورم رحم سوزاک وغیرہ میں مفید ہے۔

**اکسیر دمہ عضلاتی:** ریحی دمہ اور معدی اور معوی دمہ اس میں شامل ہیں۔ اس صورت میں ریاح شکم، قبض کی زیادتی، خشکی چہرہ، بلغم کی کمی اور دِل کی گھبراہٹ دیکھی جاتی ہے۔

**نسخہ:** کشتہ شنگرف ۲ تولہ، کشتہ بارہ سنگھا ۲ تولہ، رائی ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** رائی کا سفوف کر کے اس میں دونوں کشتے ملا کر خوب کھرل کر کے نخودی گولیاں تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے ۲ گولی تک نیم گرم پانی یا چائے سے کھلائیں۔

**دوائے دمہ کلوی:** نسخہ: نمک خوردنی ۴ تولہ، تمباکو ۴ تولہ، نمک مدار دو تولہ گندھک ۴ تولہ نمک سیاہ ۵ تولہ، فلفل سیاہ ایک تولہ۔

**مقدارِ خوراک:** دو رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں چار بار ہمراہ آب نیم گرم قے لانا ہو تو ۲ ماشہ۔

**ترکیب تیاری:** معروف طریقے پر تمباکو کا نمک تیار کریں۔

**نوٹ:** اس قسم کے دمہ میں مریض کو قبض نہیں ہوتا۔ قارورہ عام طور پر زرد یا زردی مائل سفید ہوا ہوتا ہے۔ اگر مریض کو قبض ہو تو پہلے قبض کو دور کریں اس مقصد کے لئے غدی عضلاتی مسہل دیں۔

**دوائے دمہ بلغمی:** تخم میتھی ا تولہ، رائی ۲ تولہ، کلونجی ۲ تولہ، کاکڑا سینگی ۸ تولہ۔ اجزاء کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** صبح و شام ۲-۳ ماشہ دوا پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) محرک شش، ہاضم، مخرج بلغم، حابس نزلہ و زکام کھانسی کی یقینی دوا ہے۔ نم معدہ کے درد، کھاری ڈکاریں اور بلغم کے اخراج کے لیے مفید ہے۔ کالی کھانسی کے لیے مفید ہے۔

**دوائے کالی کھانسی:** مرچ سرخ (کسی برتن میں رکھ کر جلالیں)، پھر چھ ماشہ جلی ہوئی مرچ ایک تولہ شہد میں ملا دیں۔ دِن میں تین ماشہ یہ مرکب چٹائیں، کالی کھانسی کی حکمی دوا ہے۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے کالی کھانسی نزلہ ریشہ میں بے حد مفید ہے۔

**تریاق دمہ بلغمی:** نسخہ: سرخ مرچ ا تولہ، رائی ا تولہ، حنظل ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک پیس کر نخودی گولیاں تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا دو گولی دِن میں چار بار ہمراہ پانی یا قہوہ۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے۔ بلغم کا بہترین مسہل ہے۔ جسم میں جاتے ہی تمام بلغم کو بذریعہ اسہال خارج کر دیتا ہے۔ اس لیے بلغمی دمہ اور نمونیا کے لیے بہت کامیاب ہے۔ بے حد مقوی قلب و عضلات ہے۔ مدر حیض بھی ہے۔

**حب عرق النساء:** نسخہ: اسپند ایک تولہ، سورنجان شیریں ایک تولہ، مصبر ایک تمام اجزاء کو کوٹ کر نخودی گولیاں بنالیں (غدی عضلاتی)۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دو دو گھنٹہ بعد کھلائیں۔ جب درد رُک جائے پاخانے شروع ہو جائیں تو دوا چار چار گھنٹہ بعد دیں۔ درد کی شدت میں دو چار گولیاں ایک دم گرم پانی سے کھلا دیں۔

**عضلاتی غدی درد ریح:** اسگندھ ایک تولہ، سورنجان شیریں ا تولہ، عصا ریوند ایک تولہ، نوشادر ایک تولہ، سقمونیا ایک تولہ، اجزاء کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** یہ دوا اعصابی غدی اثرات کی حامل ہے۔ سنگرہنی عرق النساء کے لیے بے حد مفید ہے۔ نزلہ، خشک کھانسی، دمہ، استسقاء کے لیے لاجواب ہے۔

**حب وجع مفاصل:** حنظل ۲ تولہ، مصبر ۲ تولہ، زنجبیل ۵ تولہ، نوشادر ایک تولہ، اجزاء کو باریک کر کے گھیکوار کے رس کی مدد سے نخودی گولیاں بنائیں۔ موسم برسات میں گولیاں اکثر خراب ہو جاتی ہیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے تین گولیاں نیم گرم پانی یا چائے سے دِن میں چار بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) جوڑوں کے دردوں کے لیے لاجواب مرکب ہے۔ نیز دائمی قبض، قلت حیض، نزلہ زکام دمہ اور کھانسی کے لیے مفید ہے۔ بلغم کی زیادتی سے جب دِل گھٹے تو اس دوا کا استعمال اکسیر ثابت ہوگا۔

**تریاق تبخیر:** شنگرف ایک تولہ، جائفل ایک تولہ، لونگ ۲ تولہ، دارچینی ایک تولہ، عاقر قرحا ایک تولہ، فلفل دراز ۲ تولہ، زنجبیل ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے شنگرف اور دارچینی کو باریک کر کے باہم ملا لیں۔ بعد میں باقی ادویہ کا سفوف ملا کر کم از کم ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے ایک ماشہ تک شہد یا کسی مناسب بدرقہ سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) تبخیر مزمن ہو یا شدید ہر دو کے لیے اکسیری دوا ہے۔ نیز تبخیر سے پیدا ہونے والے امراض مثلاً فالج، لقوہ، نقرس، ضعف باہ، احتلام، سرعت انزال، کمزوری بدن، بدہضمی، نفخ شکم و امعا، سلسل بول، بے قاعدگی حیض، مزمن سیلان الرحم، موٹاپا، پیٹ بڑھ جانا کے لیے بھی مفید ہے۔

**نوٹ از شمس الاطباء:** تبخیر میں اس مرکب کا فائدہ قطعی ہے۔ عضلاتی تبخیر کے ازالہ کے لیے غدی اعصابی ادویہ ہی مفید ہوا کرتی ہیں۔

**شورہ کبدتی:** گندھک، شورہ قلمی سوختہ ہم وزن۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) ہر قسم کی بواسیر، سوزاک، سوزش جگر، پرانی پیچش، نزلہ زکام، کھانسی حار، امعاء بخار کے لیے مفید ہے۔ بیرونی طور پر کسی روغن میں ملا کر سوزشی زخموں پر لگائیں۔

**شورہ سوختہ کرنے کی ترکیب:** شورہ قلمی حسب ضرورت لے کر کڑاہی میں ڈالیں۔ جب پگھل جائے تو اس میں فلفل سیاہ چٹکی بھر کر ڈال دیں۔ اس میں آگ لگ جائے گی اور شورہ جل جائے گا۔ اگر پوری طرح نہ جلے تو دو تین بار یہ عمل دہرائیں جس قدر زیادہ مرچ سیاہ ڈالیں گے اتنا ہی اچھا شورہ تیار ہوگا۔

**حب نقرس و عرق النساء:** جلاپہ، سورنجان شیریں ہر ایک ۳ تولہ، سقمونیا ۲ تولہ۔ اجزاء کو باریک کر کے حب نخودی تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا دو گولی دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے۔نقرس اور عرق النساء کے لیے مفید ہے معدے کی تیزابیت کو ختم کرتی ہے اس لیے نزلہ زکام' خشک کھانسی اور معدہ اور امعا کے ریاح کے لیے مفید ہے۔

**دوائے یرقان:** عصارہ ریوند ایک حصہ' پھٹکڑی بریاں ۳ حصے' دونوں کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں تین چار بار دیں۔

**نوٹ از شمس الاطباء:** اس نسخہ میں پھٹکری کی بجائے نوشادر شامل کیا جائے زیادہ مؤثر ہو جائے گا۔

**درد سر:** نسخہ: اَن بجھ چونا ایک ماشہ' شہد ایک ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** چونے کو باریک پیس کر شہد میں ملا دیں۔

**طریقۂ استعمال:** درد والی کن پٹی پر ٹیڈی پیسہ جتنی جگہ پر دوا لگا دیں۔لگاتے ہی درد غائب ہو جاتا ہے۔دردِ سر' دردِ اُل' موتیا بند' عصابہ' شقیقہ وغیرہ کے لیے بے حد مؤثر ہے اسے وقت کے وقت تیار کر کے استعمال کیا جاتا ہے۔

**دردِ اُل:** نیلا تھوتھا ایک تولہ' نوشادر ٹھیکری ایک تولہ' مغز جمالگوٹہ ایک تولہ' گندھک آملہ سار ایک تولہ' سب اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**طریقۂ استعمال:** (غدی عضلاتی محرک) دردِ اُل انتہائی شدید درد ہے جس کے سبب اکثر آنکھ ضائع ہو جاتی ہے۔اس دوا کے استعمال سے فوراً غائب ہو جاتا ہے اور آنکھ ضائع ہونے سے بچ جاتی ہے۔

درد والی کنپٹی پر بلیڈ سے پچھنا کے بعد لگائیں اور دوائی لگائیں تاکہ جلد جذب ہو جائے

**دوائے پاگل پن:** چھوٹی چندن ۲ تولہ' صندل سفید ایک تولہ' کشنیز خشک ایک تولہ' مرچ سیاہ ایک تولہ۔سب اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی عضلاتی) خون کے دباؤ کے سبب رونما ہونے والے پاگل پن میں مفید ہے۔ بلڈ پریشر، چھپاکی، بے خوابی کے لیے مفید ہے۔ اگر قبض ہو تو اعصابی غدی یا اعصابی عضلاتی مسہل دیں۔

**تریاق کزاز و تشنج:** جائفل ا تولہ، جاوتری ا تولہ، فلفل دراز ۲ تولہ، عاقرقرحا ا تولہ، سنبل الطیب ۲ تولہ، ہینگ ۳ تولہ، لہسن کا رس ۱۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** ہینگ اور فلفل دراز کو خوب باریک کر کے نصف گھنٹہ تک کھرل کریں پھر باقی دوائیں شامل کر کے عرق لہسن کی مدد سے خوب کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱/۲ ۱ سے ۲ ماشہ تک نیم گرم پانی یا چائے سے استعمال کریں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی) اس کے استعمال سے دورہ فوراً رُک جاتا ہے۔ یہ دوا اختناق الرحم، مرگی، ڈبہ اطفال کے لیے بھی بے حد مفید ہے۔

**تریاق مرگی:** آب توری تلخ تین پاؤ، روغن کدو ایک پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں کو ملا کر آگ پر رکھیں، آنچ نرم ہونا چاہیئے تا کہ پانی کے ساتھ ساتھ روغن نہ جل جائے۔

**مقدارِ خوراک:** ۵ بوند سے ۱۵ بوند شہد میں ملا کر چٹا دیں۔ دو دو بوند ناک میں ٹپکائیں۔ یہ عمل دِن میں ۳-۴ بار کریں۔ پیٹ اور پنڈلیوں پر مالش بھی کریں (اعصابی غدی)۔

**غذا:** بھوک کے وقت دودھ میں ایک چھٹانک گھی ملا کر پلا دیا کریں۔ اگر مریض نمک یا مصالحہ کھانا چاہے تو کدو گوشت یا صرف کدو خوب گھی ملا کر کھلائیں۔ کدو کی قاشیں کھانے کو دیں لیکن بوٹی ہرگز نہ کھانے دیں۔ جب مریض موٹا ہونے لگے گا مرگی سے نجات مل جائے گی۔

**حب بواسیر:** سہاگہ تین تولہ، ریوند عصارہ ایک تولہ، رب مولی آٹھ تولہ میں تمام اجزاء کھرل کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں چار بار۔

**حب دیگر:** پارہ ایک تولہ گندھک آملہ سار ۸ تولہ، چھلکا ریٹھا ۴ تولہ، میگنیشیا سالٹ ۸ تولہ، شیر مدار ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پارے اور گندھک کی کجلی بنائیں پھر باقی ادویہ ملا کر نخودی گولیاں تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے دو گولی تک دِن میں چار بار دودھ یا پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) خونی بواسیر کے لیے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔ پہلی خوراک ہی سے خون بند ہو جاتا ہے۔ بے حد مصفی خون ہے۔ پھوڑے پھنسی، داد چنبل کے لیے بھی مفید ہے۔

**سفوف بواسیر:** تخم مولی ایک حصہ، تخم سرس آٹھ حصے، زیرہ سیاہ چھ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** سب اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی ہے۔ بواسیر خونی و بادی کے لیے بے حد مؤثر اور بہترین دوا ہے۔

**حب بواسیر:** تخم نیم، تخم بکائن، افسنتین ہر ایک دو تولہ۔ رسونت چھ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** دو سے چار گولیاں دِن میں چار بار پانی سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے۔ بواسیر خونی و بادی کے لیے ایک بہت اچھی دوا ہے۔

**تریاق بواسیر:** جمالگوٹہ ایک حصہ، شنگرف ۱۲ حصے، انزروت بارہ حصے کوٹ کر باہم ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ چاول سے ۲ رتی تک پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے بواسیر کے لیے واقعی تریاق ہے۔

**اکسیر بواسیر:** غدی عضلاتی اکسیر (کجلی) ۱ تولہ، ریٹھہ ۵ تولہ، گھیکوار ا پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** کچی کھرل میں ڈالیں اور اس میں تھوڑا تھوڑا گھیکوار کا رس ڈال کر کھرل کرتے رہیں۔ جب ایک پاؤ رس ختم ہو جائے تو اس کا ہم وزن سفوف ریٹھا ملا دیں اور نخودی گولیاں تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا دو گولی دِن میں چار بار ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے۔ بواسیر خونی و بادی، خرابی خون، خارش داد اور چنبل کے لیے بہت اچھی دوا ہے۔

**مرہم بواسیر:** سونف، افتیمون، کافور، مازو، بلا سوراخ، کتھ سفید مردار سنگ ہم وزن لے کر باریک کر کے سو بار دھوئے ہوئے مکھن میں ملا کر اسے مقامی طور پر لگانے سے دو تین دن میں سوزش، جلن، درد کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

**حب بواسیر:** گندھک کو گھی کے ساتھ ملا کر گرم کریں۔ جب یک جان ہو جائیں تو پھر گرم کریں۔ یہ عمل تین بار کریں۔ پھر اس میں گل نیم اور فلفل سیاہ ملائیں۔ آخر میں رسونت ملا کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے چار گولی دِن میں تین بار ہمراہ آب تازہ۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی ہے۔ ہر قسم کی بواسیر، خرابی خون، صفرا کی زیادتی، پیشاب کی جلن اور سوزش مثانہ، خارش، پرانی پیچش وغیرہ کے لیے بے حد مفید ہے۔

## مجرباتِ ذیابیطس

ذیابیطس کی تین قسمیں ہیں: (۱) ذیابیطس دماغی (۲) ذیابیطس کبدی (۳) ذیابیطس معدی۔ ہر قسم کے لیے مجرب نسخے ملاحظہ ہوں۔

**ذیابیطس دماغی:** یہی حقیقی ذیابیطس ہے جس سے مریض بے حد کمزوری محسوس کرتا ہے۔ اسے کاربنکل نکل آتا ہے۔ مریض کے قارورے کا رنگ سفید ہوتا ہے۔

**نسخہ:** کیچوے (مٹی سے صاف کیے ہوئے) حرمل، دونوں ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی یہ سفوف انڈے کی زردی (اُبلی ہوئی) پر ڈال کر چار بار کھلائیں' پرانے سے پرانے ذیابیطس کے لیے اکسیری نسخہ ہے۔

**ذیابیطس کبدی:** یہ ذیابیطس نہیں بلکہ سوزش گردہ ہے اس میں مریض کے قارورے کا رنگ زرد ہوتا ہے اور وہ جل کر آتا ہے۔

**نسخہ:** کشتہ سیپ' کشتہ بیضہ مرغ' ہم وزن لے کر ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے ایک ماشہ تک شربت شہد سے دِن میں ۳-۴ بار کھائیں۔ قبض کی صورت میں قبض کشائی کے لیے گل قند یا اسپغول پھانکیں اس سے پیشاب کی جلن اور کثرت ختم ہو جائے گی۔ سلسل بول' جریان' لیکوریا ضعف باہ کے لیے اعلیٰ دوا ہے۔

**ذیابیطس معدی:** نسخہ: خولنجاں ۱ تولہ' تج ۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں کو باریک پیس کر سفوف تیار کر لیں اور سہ چند شہد ملا کر معجون تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ دِن میں تین بار ہمراہ قہوہ یا آب تازہ۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے۔ سلسل البول کے علاوہ مریض کے جگر اور گردوں میں سکون کے سبب مریض کو ریاح کے علاوہ تبخیر کی شکایت ہوتی ہے۔ قارورے کا رنگ سرخ ہوتا ہے۔

**شکر بند:** تج ۲ تولہ' سمندر سوکھ ۲ تولہ' تالمکھانہ ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب ادویہ کا باریک سفوف تیار کر لیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ تا ۲ دو ماشہ دِن میں چار بار ہمراہ پانی یا قہوہ۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ عضلات و قلب کو تحریک دے کر اعصا[بی] تحریک سے پیدا شدہ علامات کے لیے بے حد مفید ہے۔ جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر [ہے] چند دِن میں شکر بند ہو جاتی ہے اور پیشاب کی زیادتی کم ہو کر معمولی پر آ جاتی ہے۔ پرا[نے] اور نئے شوگر کے مریض اسے استعمال کر کے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ جریان منی' سیلان ال[رحم]

مادہ منویہ کا پتلا ہونا' پیشاب کی زیادتی کے لیے شرطیہ دوا ہے۔ سرعت انزال تک ٹھیک ہو جاتا ہے۔

**سفید موتیا کے لیے سرمہ:** انزروت ۲ تولہ' سرمہ سیاہ ۲ تولہ' نیلا تھوتھا ایک تولہ۔ اجزاء کو خوب باریک کر کے سرمہ بنالیں اور سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی)۔ آنکھوں سے پانی بہنا' سفید موتیا کے سبب ضعف بصر کو مفید ہے۔

**سرمہ مقوی بصر:** پارہ ایک تولہ' کشتہ تانبہ ایک تولہ' جست ایک تولہ' آبِ لیموں ڈیڑھ پاؤ۔ تمام چیزوں کو باہم ملا کر چینی کے پیالے میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ جب آبِ لیموں خشک ہو جائے تمام اجزاء کو باریک پیس لیں۔ اس مرکب میں سے ایک تولہ لے کر اس میں سرمہ سفید ایک تولہ ملا کر کھرل کریں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) موتیابند کو صاف کرتا ہے۔ ضعف بصارت کا خاتمہ کرتا ہے۔ متواتر استعمال سے اندھے بھی بینا ہو جاتے ہیں۔ داخلی طور پر اسے جریان اور سیلان الرحم میں استعمال کرا سکتے ہیں بے حد مقوی باہ اور ممسک ہے۔

**اکسیر دندان:** لونگ ۵ تولہ' اجوائن دیسی ۱۵ تولہ' نوشادر ۱۰ تولہ' نمک خوردنی ۱۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** خوب باریک کر کے دانتوں پر ملیں۔

**نوٹ:** اگر درد مستقل طور پر یا اکثر ہوتا ہو تو ایک ایک ماشہ صبح و شام گرم پانی سے کھلائیں۔ اس سے کچھ عرصہ بعد دانت درد کا خاتمہ ہو جائے گا۔ اس کے ساتھ غذا لطیف اور زود ہضم دیں۔ خصوصاً جب کہ مریض آلات کے کسی مرض میں بھی مبتلا ہو۔ اگر غذا کی اصلاح نہ کی گئی تو خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔

**(۱۹۶) تریاق پائیوریا:** اسفنج سوختہ ۳ تولہ، سیپ سوختہ چھ تولہ، مرمکی ۳ تولہ، فلفل گرد ایک تولہ، گندھک ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے گندھک اور مرمکی کی ملا ملیں پھر باقی اجزا ملا کر منجن تیار کر لیں اور

صبح و شام دانتوں پر ملیں۔

**مقدار خوراک:** دوا کو دانتوں پر ملنے کے ساتھ ساتھ ۴-۴ رتی صبح و شام چائے کے ساتھ کھائیں۔ چائے کی بجائے دودھ سے بھی کھا سکتے ہیں (غدی اعصابی)۔

(۱۹۶) **لاجواب خضاب:** آملہ حسب ضرورت لے کر خوب باریک کر کے کپڑ چھان کر لیں۔ بوقت ضرورت عرق لیموں میں حل کر کے مہندی کی طرح لگا لیں۔ پہلے ہفتہ میں صرف تین بار لگانے سے بال اصلی سیاہی پر آ جائیں گے۔ اس کے بعد ہفتہ میں ایک بار کا استعمال کافی ہوگا۔

## ذخیرۂ مقویات

**صابرین:** رائی ۱۰ تولہ، زعفران ایک تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک یا دو گولیاں دِن میں چار بار پانی، دودھ یا چائے سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی مقوی)۔ حرارت غریزی پیدا کرتی ہے، اس کے کھاتے ہی جسم میں طاقت کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ بھوک نہ لگنا، سنگرہنی، تبخیر معدہ اور بدہضمی کے لیے مفید ہے۔ اگر قبض ہو تو اس کے ساتھ غدی عضلاتی مسہل کھلائیں۔

**اطریفل مقوی:** بھلانوہ ۵ تولہ، ہلیلہ زرد ۱۰ تولہ، بلیلہ ۱۰ تولہ، آملہ ۱۰ تولہ، ہلیلہ سیاہ بریاں ۱۰ تولہ، اسطخودوس ۱۰ تولہ، ہڑجلاپہ ۱۰ تولہ، کشتہ فولاد ۲/۱ ۱ تولہ، چینی ۲/۱ ۲ کلو، شہد ۱۰۰ گرام۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام دواؤں کو باریک کر کے چینی اور شہد کے قوام میں ملا کر اطریفل تیار کریں، اور استعمال سے پہلے ایک ماہ کے لیے زمین میں دفن کر دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ۹ ماشہ تک دِن میں تین بار پانی یا قہوے سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی)۔ یہ مرکب بلغمی و عصبی امراض کے لیے خاص چ

ہے۔ دماغ کو فضلات سے پاک کر کے پرانے سے پرانے دردِ سر کو ختم کرتی ہے۔ بے حد مقوی قلب ہے۔ نزلہ' زکام' دمہ بلغمی' جریان' سیلان الرحم' دائمی قبض کے لیے مفید ہے۔ سیلان الرحم کو ختم کر کے استقرار حمل کا موجب ہوتی ہے۔

**عضلاتی اعصابی اکسیر:** کشتہ فولاد ۱/۲ ۱ تولہ' بلادر ۱/۲ ۱ تولہ' سم الفار ایک ماشہ' سفوف ہلیلہ سیاہ بریاں ۱/۲ ۱ تولہ۔ اجزاء کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی)۔ دائمی نزلہ زکام' ریشہ' دمہ بلغمی' سلسل البول' سیلان الرحم' جریان' ضعف باہ' چھینکیں آنا' کمی خون کے لئے مفید ہے۔

**حب خاص:** ہلیلہ سیاہ بریاں ۹ تولہ' کچلہ مسفوف ایک تولہ۔ دونوں اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تا دو گولیاں دِن میں چار بار پانی یا قہوہ سے دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی)۔ سلس البول' ذیابیطس' جریان' سیلان الرحم' دِل ڈوبنے کے لیے مفید ہے۔ مقوی قلب ہے۔ خون کی کمی کو پورا کر کے چہرے کو سرخ بناتی ہے۔

**جوارش شاہی:** مربہ آملہ ۱۰ تولہ' مربہ سیب ۵ تولہ' کشنیز خشک ۲ تولہ' الا یچی خورد ۲ تولہ' صندل سفید ۲ تولہ' گلسرخ ۲ تولہ' زرشک شیریں ۵ تولہ' چینی یا شہد سہ چند ادویہ۔

**ترکیبِ تیاری:** مربہ آملہ کی گٹھلی نکال دیں اور باقی ادویہ کو باریک کر کے چینی کے قوام میں ملادیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ ماشہ تا ۹ ماشہ پانی سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی)۔ ضعف قلب بوجہ غدی تحریک کے لیے لاجواب ہے۔ خشکی کے سبب نیند نہ آنا' ضعف قلب' گھبراہٹ' بے چینی' خفقان قلب' مالیخولیا' تبخیر معدہ کے لیے لاجواب ہے۔

**معجون مقوی:** لونگ، جائفل، دارچینی، ہر ایک ۲ تولہ۔ جاوتری ایک تولہ، رائی ۲ تولہ، زعفران ۶ ماشہ، خولنجاں ۲ تولہ، زنجبیل ۵ تولہ، چینی سہ چند ادویہ۔ ادویہ کو چینی کے قوام میں ملا کر بدستور معجون تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ تا ۹ ماشہ دِن میں چار بار پانی یا قہوہ سے۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) سلس البول، ذیابیطس، نزلہ زکام، بلغمی کھانسی، دمہ، نمونیا، جسم کا سرد رہنا، ضعف باہ، جریان، سیلان الرحم، ضعف عضلات، غنودگی، قے اور متلی کے لیے مفید ہے۔

**حب مقوی بدن:** سم الفار ایک ماشہ، کشتہ فولاد ۸ ماشہ، رائی سوا چار تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے سم الفار کو خوب باریک کریں پھر تھوڑا تھوڑا کشتہ فولاد ملا کر کھرل کریں۔ آخر میں رائی کا سفوف ملا کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام پانی سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی مقوی) کمی خون اور جسمانی کمزوری کے لیے مفید ہے۔ چند دِن میں خون کی کمی پوری ہو کر جسم طاقتور ہو جاتا ہے۔ رنگ سرخ ہو جاتا ہے۔ بھوک خوب لگتی ہے بدہضمی، عظم طحال اور ضعف جگر کی کامیاب دوا ہے۔ قوت باہ اور جریان کو بھی نافع ہے۔

**نوٹ از شمس الاطباء:** اس نسخہ کے اوزان بھی محل نظر ہیں اگر رائی کی مقدار سوا چھٹانک کردی جائے تو یہ نسخہ ہر قسم کی مضرت سے پاک ہو جائے گا۔

**کوکونٹ مقوی دماغ و اعصاب:** نارجیل ایک پاؤ، پستہ ایک پاؤ، کھانڈ پاؤ، ورق نقرہ حسب ضرورت، پانی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** ناریل کو کدوکش کرلیں۔ پستہ کو چاقو سے تراش لیں اور ہر دو اجزا چینی کے قوام میں ملا کر کسی چوڑے برتن میں پھیلا کر برفیاں کاٹ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تولہ سے پانچ تولہ تک دِن میں تین بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی محرک اعصابی مقوی)۔ مقوی دماغ و اعصاب ہے۔ جریان اور ضعف باہ کے لیے مفید ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لئے مفید ہے۔ سیلان الرحم کا خاتمہ کر کے جسم کو توانا بناتی ہے۔

**مقوی معدہ کبدی:** جاوتری ایک تولہ' دارچینی ۴ تولہ' تیزپات ۵ تولہ' سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) مقوی معدہ وامعاء۔ مقوی قلب ومحرک جگر ہے۔ مقوی بدن' مولد خون' قابض ہونے کے علاوہ نفخ شکم اور قراقر کو ختم کرنے کے لیے مؤثر ہے۔ اس دوا کے استعمال سے معدہ اور آنتیں قوی ہو کر جگر گرم ہو جاتا ہے' بھوک بڑھ جاتی ہے۔ پرانے دستوں اور سنگرہنی کا خاتمہ ہو جاتا ہے' نیا خون پیدا ہو کر جسم قوی ہو جاتا ہے۔ چند روز کے استعمال سے چہرہ سرخ ہو جاتا ہے۔

**چٹنی مقوی قلب اور مولد خون:** ٹماٹر چار سیر' کشمش نصف سیر' ادرک نصف پاؤ' سرکہ ایک سیر' گڑ دو سیر' نمک مرچ حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** ٹماٹر کاٹ کر کسی ہنڈیا میں ڈال کر پکائیں۔ جب ٹماٹر خوب گل جائیں تو انہیں چھان کر رکھ لیں۔ پھر سرکہ اور گڑ کو آگ پر پکا کر یک جان کریں اور اس میں ٹماٹر کا جوس ملا دیں۔ آخر میں ادرک کو کتر کر ڈالیں اور ساتھ ہی نمک مرچ بھی شامل کر دیں۔ مرکب کو آگ پر رکھیں جب چٹنی کے قوام پر آ جائے تو آگ سے الگ کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تولہ سے ۵ تولہ تک توس پر لگا کر کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) قلب وجگر کو قوی کرتی ہے۔ بے حد خون پیدا کرتی ہے۔ سینہ اور دماغ سے رطوبات کو صاف کرتی ہے۔ بھوک لگاتی اور قوت ہاضمہ کو قوی کرتی ہے۔ ریاح کو تحلیل کرتی ہے۔ پرانے دستوں اور کثرت بول کے لیے مفید ہے۔ غذا کے بعد میں فوراً پاخانہ آ جائے تو اسے استعمال کرائیں۔ جی متلانے' قے' ہیضہ' دل ڈوبنے کے لیے

مفید ہے۔

**چٹنی مقوی جگر اور مولد خون:** کچا آم دو سیر، کشمش نصف پاؤ، سرکہ ایک سیر، ادرک نصف پاؤ، گڑ ڈھائی سیر، نمک مرچ حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** حسب سابق تیار کریں اور استعمال بھی حسب سابق رکھیں۔

**افعال و خواص:** (غدی عضلاتی) قلب کی نسبت جگر کو زیادہ قوت دیتی ہے۔ حرارت زیادہ پیدا کرتی ہے۔ اس سے بھی جسم میں بے حد خون پیدا ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی بے حد مبہی اور مشتہی ہے۔ ملین اور متعفن ریاح کا اخراج کرتی ہے۔ جسم سے بلغم کے اخراج کے ساتھ ساتھ اس کی پیدائش کو روکتی ہے۔

افعال و اثرات میں سابق چٹنی کے مطابق ہے، مٹاپے کو ختم کرتی ہے، افعال و اثرات میں سابق چٹنی کے مطابق ہے۔

**چٹنی مقوی اعصاب اور مولد خون:** مربہ آم ایک پاؤ، مربہ زنجبیل ایک پاؤ، کشمش ایک پاؤ، مسالے حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں مربے اور کشمش کو دھو کر کونڈی ڈنڈے میں باریک کریں اور حسب ذائقہ مسالے شامل کریں۔ بس تیار ہے۔ اس میں سرکہ اور نمک شامل نہیں۔ مقدار خوراک اور استعمال حسب سابق ہے۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) مندرجہ بالا دونوں چٹنیوں کے خواص اس میں موجود ہیں لیکن یہ دِل و جگر کے علاوہ اعصاب کے لیے بھی مقوی ہے۔ اس خوش ذائقہ مرکب سے بہت جلد جسم کو توانائی حاصل ہونا شروع ہو جاتی ہے۔

**مقوی طحال اور مولد خون:** کشتہ فولاد ایک تولہ، افسنتین ۳ تولہ، رائی بارہ تولہ

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو خوب باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے دو ماشہ تک لسی یا سکنجبین سے دِن میں ۳-۴ بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) عظم طحال اور ضعیف طحال کی صورت میں جسم

تیزابیت بہت کم ہو جاتی ہے اور خون میں سرخی کی بجائے رطوبات بڑھ جاتی ہیں، جس سے کمی خون اور خرابی خون کی علامات پیدا ہو جاتی ہیں۔ جسم پھول جاتا ہے اور خون کی پیدائش تقریباً رُک جاتی ہے۔ عضلات پھول جاتے ہیں اس کے ساتھ ہی دِل بھی پھولنا شروع ہو جاتا ہے۔ اس مرض کا علاج مسہلات حابسہ و قابضہ مثلاً ہلیلہ جات اور مصبر وغیرہ سے کام لیا جاسکتا ہے۔

**غذا:** روٹی نہ کھائیں، بشرط ضرورت خمیری روٹی دے سکتے ہیں۔ ترش پھل کھلائیں۔ لسّی، دہی، ڈبل روٹی، بینگن، آلو، ٹماٹر کا استعمال مفید ہوا کرتا ہے۔

**حب دیگر:** سم الفار ایک حصہ، ہیرا کسیس عمدہ ۸ حصے، مصبر سولہ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے سم الفار اور ہیرا کسیس کو ایک گھنٹہ تک کھرل کریں پھر مصبر ملا کر یک جان کریں اس کے بعد پانی میں گوندھ کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی چار چار گھنٹہ بعد دیں۔ اگر تین روز کے استعمال سے قبض باقی رہے تو خوراک دو دو گولی کر دیں۔ جب قبض دور ہو جائے تو پھر ایک ایک گولی کر دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) پرانے سے پرانے عظم الطحال کے لیے معرکے کی دوا ہے۔ اس سے بھوک بڑھ جاتی ہے، رنگ صاف ہو جاتا ہے، ایام درست ہو جاتے ہیں، اور استقرار حمل ہو جاتا ہے۔

**غذا اور پرہیز:** دلیا، ڈبل روٹی، ہر قسم کے گوشت کا شوربا، چائے، ترش پھل کھلائیں۔ مٹھائی، چاول، گھی، دودھ کا استعمال نہ کریں۔

**مقوی قلب و خون:** ہیرا کسیس ایک تولہ، دار چینی تین ۳ تولہ، بالچھڑ چار تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو خوب باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک۔

**افعال و اثرات:** مقوی قلب، مقوی معدہ و امعاء، مقوی و مولد خون، قابض و حابس، دافع بلغم، مقوی دماغ و اعصاب، اسہال مزمن، درد سر، بدہضمی، جریان بسبب خرابی ہضم و کمی

خون، دائمی دردسر، تنگی تنفس بلغمی۔ قلت اشتہاء کے لیے مفید ہے۔

**مقوی جگر ومولد خون:** ہیراکسیس ایک تولہ، زنجبیل ۵ تولہ، نوشادر ٹھیکری ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک تازہ پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** مقوی جگر ومولد خون ہاضم وملین دافع ریاح وبلغم اور رطوبات مقوی خون اور مولد حرارت۔ (غدی عضلاتی)۔ ضعف جگر، عظم کبد، عظم طحال، کمی خون، کمزوری خون، خرابی ہضم، زیادتی ریاح بوجہ ضعف جگر وطحال، بھس بلغم اور رطوبات بوجہ سکون جگر، امراض کے بعد کی کمزوری، بھوک کی کمی، دمہ بوجہ کمی حرارت، زیادتی ریاح اور دائمی قبض کے لیے مفید ہے۔

**مقوی دماغ و خون:** ہیراکسیس ایک تولہ، مرچ سیاہ ۳ تولہ، ریوند خطائی ۴ تولہ۔

تمام ادویہ کو باریک کر کے مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ سے ۴ گولیاں دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی)۔ یرقان، استسقاء صدری وراسی، عظم راس، توند کا بڑھ جانا، قبض، بلغم کی زیادتی، رطوبات کے سبب بدن کا سن ہو جانا، ضعف حرکات جسم و اعضاء میں مفید ہے۔

**غذا:** مقوی۔ زود ہضم مثلاً گھی، دودھ اور گوشت کھلائیں۔

**حلوہ مقوی اعصاب اور مولد رطوبات:** ثعلب مصری ایک تولہ، بادام مقشر ۲/۱ ۲ تولہ، گھی ۲/۱ ۲ تولہ، چینی نصف چھٹانک، الائچی خورد ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** ثعلب کو کوٹ کر گھی میں بھونیں، پھر پانی اور چینی ملا کر حلوہ تیار کر لیں۔ جب حلوہ تیار ہو جائے تو بادام اور الائچی ملا دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایسی ایک ایک خوراک صبح وشام کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) بے حد مقوی اعصاب اور مولد رطوبات صالحہ ہے

دبلا پن کو ختم کرتا ہے' مقوی دماغ اور ہلکا ملین ہے۔ طالب علموں کے لیے بے حد مفید ہے۔ نزلہ زکام اور خشک کھانسی کے لیے مفید ہے۔ مقوی باہ اور ممسک ہے۔

**مقوی بدن:** گاجریں کدوکش کر کے حسب ضرورت دودھ میں ڈال کر نرم آنچ پر رکھیں۔ جب گاجریں گل جائیں اور دودھ کھویا بن جائے تو اس میں روغن زرد اکلو سیر' چینی ایک کلو' زعفران ۵ ماشہ (دودھ میں حل کیا ہوا) ڈال دیں' جب سب یک جان ہو جائیں تو کسی روغنی برتن میں ڈال کر رکھ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ تولہ سے چھ تولہ تک۔

**برفی دافع سوزش:** کھویا ایک پاؤ' بادام شیریں مقشر ایک پاؤ' تخم کدو نصف پاؤ' خشخاش نصف پاؤ' الائچی خورد ۶ ماشہ' ورق نقرہ حسب ضرورت' چینی ا سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** کھانڈ کو پانی میں ڈال کر آگ پر رکھیں جب جوش کھا جائے تو اس میں کھویا ڈال دیں اور برفی کے قوام پر لا کر آگ سے الگ کر لیں۔ آخر میں بادام' تخم کدو اور خشخاش ڈال کر برفی کاٹ دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ۲ تولہ تک دن میں چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** نزلہ مزمن' پرانی سوزشی کھانسی کو مفید ہے۔ خشکی کو دور کر کے دماغ کو تقویت دیتی ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے اکسیر ہے۔ بے حد مقوی بدن غذا ہے۔ (اعصابی عضلاتی مقوی)۔

## مجربات برائے امراض اطفال

**دوائے سوکھا مسان:** پوست آملہ دس تولہ' دہی ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دہی کو کسی کپڑے میں باندھ کر لٹکا دیں۔ جب سب پانی الگ ہو جائے تو پوست آملہ باریک کر کے سفوف بنائیں۔ اس میں دہی کا پانی ملا کر کھرل کریں۔ پھر وہی دہی میں ملا کر نخودی گولیاں بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** بچے کو ایک گولی والدہ کے دودھ میں حل کر کے یا پانی میں گھول کر پلائیں، جوانوں کو ایک گولی سے آٹھ گولی تک پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ بچوں کے دق الاطفال، سوکڑا، دست، قے کے لیے بے حد مفید ہے۔

**حب ڈبہ اطفال:** مغز جمالگوٹہ ۶ ماشہ، رائی ۴ تولہ، نیلا تھوتھا ۳ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب دواؤں کو باریک کر کے دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے دو گولی ماں کے دودھ میں حل کر کے پلائیں۔ پلاتے ہی قے آ جائے گی۔ اگر قے نہ آئے تو پاخانہ آ جائے گا۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی) بچوں کے ڈبہ (نمونیا) کے لیے مفید ہے۔ پہلی خوراک سے بچہ تندرست جاتا ہے۔ اسے استعمال کراتے ہی قے ہو کر سارا بلغم خارج ہو جاتا ہے، اور بچہ صحت یاب ہو جاتا ہے۔ اگر ایک خوراک سے قے یا جلاب نہ آئے تو ایک گھنٹہ بعد دوسری خوراک دیں۔

**حب دق الاطفال:** کشتہ صدف مرواریدی ایک تولہ، زہر مہرہ خطائی ۱ تولہ، ناریل دریائی ایک تولہ، طباشیر اصلی ایک تولہ، دانہ الائچی خورد ایک تولہ، پوست ہلیلہ زرد ایک تولہ سفوف کلیجی کے سوا باقی تمام اجزاء کو باریک کر لیں۔

**سفوف کلیجی بنانے کا طریقہ:** سفوف کلیجی بکرا ۶ ماشہ لے کر چاقو سے باریک ٹکڑے کاٹ لیں۔ پھر توے پر رکھ کر نیچے ہلکی آگ جلائیں۔ تھوڑی دیر بعد کلیجی کا پانی خشک ہو جائے گا۔ آگ سے اُتار کر خوب باریک کر کے ادویہ کے سفوف میں ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے دو گولی چوعرقے سے چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) بچوں کے ہرے پیلے دست عطاش، دق الاطفال (سوکڑا)، ام الصبیان بچوں کے دانت نکلنے کے زمانہ کی تمام تکالیف کے لیے مفید ہے۔ اس سے بچے خوب موٹے تازے ہو جاتے ہیں، اعصابی تحریک کی ہر علامت

لیے عمدہ دوا ہے۔

**صابر جنم گھٹی:** گلسرخ ۵ تولہ' گل بنفشہ ۵ تولہ' املتاس ۵ تولہ' سنا مکی ۲ تولہ' چینی ایک سیر' شہد ایک پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ رات کے وقت ایک سیر پانی میں بھگو دیں' صبح کو جوش دیں' چھان کر چینی اور شہد میں ملا کر شربت کے قوام پر لے آئیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ۹ ماشہ تک دِن میں چار بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) بچوں کے اکثر امراض کے لیے اکسیر ہے۔ قبض' اپھارہ' نزلہ زکام' کھانسی' بدہضمی' دق اطفال' بھوک نہ لگنا وغیرہ کے لیے مفید ہے۔



تیسرا باب

# جنسی مجربات

اس باب میں تمام جنسی امراض مثلاً ضعف باہ، جریان، سرعت انزال، احتلام وغیرہ کے لیے معیاری مجربات پیش کیے جا رہے ہیں۔

**کثرت مباشرت کے مضرات کا علاج:** نسخہ: گندھک چار حصے، نوشادر ایک حصہ، پودینہ تین حصے، سب کو باریک کر کے سفوف بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے ۲ ماشہ تک دن میں چار بار دیں۔ قبض ہو تو غدی اعصابی یا غدی عضلاتی مسہلات استعمال کرائیں۔

**فوائد:** معدے کی اصلاح کر کے جسم میں حرارت پیدا کرتا ہے۔ جس سے جنسی عضلات کا انقباض اور تشنج دور ہو جاتا ہے۔

(۲۲۳) **نسخہ:** کشتہ نقرہ ایک حصہ، مربہ گاجر چار حصے، مغز بادام تین حصے، شہد ۸ حصے۔

**ترکیب تیاری:** بادام رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح چھیل کر باریک پیس لیں اور شہد میں ملا دیں۔ مربہ گاجر کو بھی پیس لیں اور اسے بھی ملا دیں۔ آخر میں کشتہ چاندی ملا کر مرکب کو یک جان کر لیں۔

**مقدار خوراک:** چار ماشہ سے ایک تولہ تک صبح و شام دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** جگر اور گردوں کی سوزش کو دور کر کے خصیوں کے انقباض اور تشنج کا خاتمہ کرتا ہے۔

## جلق کا حکمی علاج

جلق سے پیدا شدہ نقصانات کا علاج کرتے وقت ہمارے نادان و دست فر
طب کی اقتدا میں مریضوں کو مسکن و مخدر ادویہ استعمال کرانے لگتے ہیں جس سے فائد

بجائے باہ کا خاتمہ ہو کر جنسی جذبہ ہمیشہ کے لیے مجروح ہو جاتا ہے۔ یہاں جو نسخہ جات دیئے جا رہے ہیں وہ ہر قسم کے مضرات سے پاک ہیں۔

**حلوہ مقوی اعصاب:** مربہ گاجر ایک سیر' کھویا نصف سیر' الائچی خورد ایک تولہ' گھی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** مربہ گاجر کو پیس لیں۔ پھر اس میں کھویا ملا دیں۔ پھر گھی کو دیگچی میں ڈال کر آگ پر رکھیں اور اس میں الائچی کو پیس کر ڈالیں جب الائچی سرخ ہو جائے تو اس میں مربہ گاجر اور کھویا ڈال کر آگ پر رکھ دیں جب اجزا سرخ ہو جائیں تو اور گھی ڈال دیں تاکہ حلوہ تر بتر ہو جائے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک چھٹانک صبح وشام نیم گرم دودھ سے کھائیں۔

**فوائد:** (اعصابی عضلاتی مقوی) اعصاب اور دماغ کو تقویت دے کر رطوبات صالحہ پیدا کرتا ہے۔ ذکاوت حس کو دور کرتا ہے۔ مفرح قلب ہے جگر اور گردوں کی سوزش کم کر کے بدن کو فربہ کرتا ہے۔

**مٹھائی مقوی اعصاب:** ناریل ایک سیر' مغز بادام نصف سیر' گوند کیکر نصف سیر' گھی ایک پاؤ' چینی دو سیر' پانی ایک سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** گھی کو دیگچی میں ڈال کر آگ پر رکھیں' اس میں گوند کیکر ڈال کر چمچے سے چلاتے رہیں تاآنکہ گوند پھول جائے ٹھنڈا ہونے پر اسے پیس لیں ناریل اور بادام بھی باریک کر کے گوند میں ملا دیں۔ پھر چینی ڈال کر آگ پر رکھیں جب قوام درست ہو جائے تو کسی چوڑے برتن میں ڈال کر ٹکڑے کاٹ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** نصف سے ا چھٹانک تک نیم گرم دودھ سے کھلائیں۔

**فوائد:** (اعصابی عضلاتی مقوی) جگر اور گردوں' مثانہ کی سوزش کو کم کر کے صالح خون اور رطوبات پیدا کرتی ہے۔ مقوی قلب اور مقوی اعصاب و دماغ ہے' ذکاوت حس کا خاتمہ کرتی ہے۔ مجلوقین کے لیے اکسیر ہے۔

**سفوف مقوی اعصاب:** زیرہ سفید' کشنیز مقشر' خشخاش' تخم تربوز مقشر' تخم خربوزہ مقشر' تخم خیارین مقشر' چینی' جملہ ہم وزن لیں اور اجزاء کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تولہ سے تین تولہ نیم گرم دودھ سے کھلائیں۔

**فوائد:** (اعصابی عضلاتی مقوی) وہی جو اوپر لکھے گئے ہیں۔

**طلا آبلہ انگیز:** روغن کنیر' روغن ترب ایک پاؤ' روغن جمالگوٹہ ایک تولہ' موم ۱/۲ پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے موم کو کسی برتن میں ڈال کر پگھلائیں۔ جب موم پگھل جائے باقی اجزاء ملالیں۔

**طریقۂ استعمال:** عضو کے اگلے اور نچے حصے کو بچا کر کسی قدر طلا کی مالش کریں یا صرف لگادیں۔ چند دِنوں میں دانے نکل آئیں گے۔ کجی قضیب دور ہوگی۔

**طلا آبلہ انگیز شدید:** شیر عشر' شیر تھوہر' ہم وزن لے کر خوب کھرل کریں یہ طلا اعصابی غدی شدید ہے۔

**مقدارِ استعمال:** جب عضو ٹیڑھا' دبلا اور لمبائی میں کم ہو تو اس کا استعمال مفید ہے۔ جب آبلے نکل آئیں تو روغن کنجد ۵ تولہ میں ست اجوائن ۵ ماشہ ملا کر لگائیں دِن میں دو تین بار لگانے سے آبلوں کی تکلیف کم ہونے کے ساتھ عضو کو طاقت حاصل ہوتی ہے۔

**طلا مقوی شاهی:** عطر گلاب' عطر حنا' عطر مشک' ایک ایک ماشہ۔ روغن صندل ۵ ماشہ سب کو ملالیں۔

**مقدار استعمال:** (اعصابی عضلاتی مقوی) عضو کے نچلے اور اگلے حصے کو چھوڑ کر چند قطروں کی مالش کریں اس سے آبلے پیدا نہیں ہوتے اور کجی' کمزوری اور دُبلا پن کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

## اغلام کا علاج

اس مرض کے نقصانات کو دور کرنے کے لیے مسکن اور مخدر ادویہ کا استعمال ہرگز

نہ کریں۔ کیونکہ ان سے قوت مردانہ کو نا قابل تلافی نقصان پہنچتا ہے۔

**غدی اعصابی تریاق:** زنجبیل ۷ حصہ' الائچی خورد ایک حصہ' شہد ہم وزن ادویہ' اجزاء کو باریک پیس کر شہد میں ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چار ماشہ تک دِن میں چار بار دیں۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی تحریک کے لئے بے خطا دوا ہے۔

**غدی اعصابی اکسیر:** فلفل سیاہ ایک حصہ' بادیاں ۷ حصے' مغز بادام مقشر ۸ حصے' باریک پیس کر باہم ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ایک تولہ تک دِن میں ۴ بار دیں۔ بے حد یقینی دوا ہے۔

**غدی اعصابی طلاء:** روغن پودینہ ایک ماشہ' روغن زیتون گیارہ ماشہ' دونوں کو اچھی طرح ملالیں' اغلام کی عادت چھڑانے کے لیے انتہائی مفید ہے۔

## جریان کا اکسیری علاج

**سفوف جریان:** ثعلب مصری ۲ چھٹانک' مغز تخم تمر ہندی سوختہ تین چھٹانک' آرد سنگھاڑا تین تولہ' سب کو باریک کر کے ملالیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک دِن میں ۳ بار پانی سے کھلائیں۔

**حبوب جریان:** سم الفار ایک ماشہ' کشتہ فولاد ۲ تولہ' سلاجیت اصلی ۹ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے سم الفار کو خوب کھرل کریں پھر اس میں تھوڑا تھوڑا کشتہ ملا کر کھرل کریں آخر میں سلاجیت ملا کر خوب کھرل کریں اور دانہ نخود کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی صبح وشام غذا کے بعد چائے یا دودھ سے کھائیں جریان کے علاوہ مولد خون اور مقوی جسم ہے۔

**مٹھائی برائے جریان:** پستہ ایک پاؤ' اخروٹ ۳ پاؤ' ناریل ایک سیر' مربہ سیب ۲ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے تینوں میوہ جات کو باریک پیس لیں۔ پھر ان میں مربہ باریک پیس کر شامل کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے تین تولہ تک صبح ناشتہ کے ساتھ اور رات کی غذا کے ساتھ کھائیں۔

**اکسیر جریان:** کشتہ چاندی، کشتہ یاقوت، کشتہ مرجان، ہر ایک ہم وزن لے کر باہم ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲/۱ رتی سے ۳ رتی تک منقیٰ میں ڈال کر دِن میں دو بار کھائیں۔

**تریاق جریان:** خولنجان ۲ تولہ، رائی تین تولہ، کلونجی ۳ تولہ، ادویہ کو باریک کر کے باہم ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** دو ماشہ سے چار ماشہ تک صبح و شام دودھ یا چائے سے کھائیں۔

**فوائد:** مردی طاقت کے لیے بھروسے کی دوا ہے۔ مقوی خون ہے۔

**اکسیر جریان:** ستاور ا تولہ، ہلیلہ سیاہ بریاں ا تولہ۔

**مقدارِ خوراک:** ا ماشہ تا ۳ ماشہ دِن میں چار بار ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ محرک قلب، حابس رطوبات، محرک معدہ و امعاء، مقوی مثانہ، دافع قبض، ضعف دماغ، دِل ڈوبنا، رطوبات کی زیادتی، لیکوریا اور جریان منی کے لیے کامیاب دوا ہے۔

**جریان کے لیے سردائی:** تلوں کے پھول ا تولہ، گھوٹ کر بطورِ سردائی پلانے سے چند دِن میں جریان درست ہو جاتا ہے (عضلاتی اعصابی)۔

## احتلام کا حکمی علاج

اس مرض کے لیے غدی اعصابی اور غدی عضلاتی مرکبات بے حد مفید ہیں۔ مزید مرکبات ملاحظہ ہوں۔

**سفوف احتلام:** نمک خوردنی ایک حصہ، سنا مکی تین حصے، باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** چار رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار استعمال کریں (غدی اعصابی ملین)۔

**حبوب احتلام:** تخم مولی دو حصے، ریوند خطائی ۴ حصے، انزروت دو حصے، اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں (غدی اعصابی شدید)۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دن میں تین بار تازہ پانی سے کھائیں۔

**مسالہ احتلام:** فلفل سیاہ ۲/۱ا حصہ، الائچی خورد ۲/۹ حصہ، زیرہ سیاہ ۶ حصے، اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں (غدی اعصابی مقوی)۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک سالن میں شامل کرلیا کریں۔

**تریاق احتلام:** گندھک اور ریٹھا دونوں ہم وزن لے کر باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں ۳-۴ بار کھلائیں۔ دو دو گولیاں بھی کھا سکتے ہیں۔

**اکسیر احتلام:** شنگرف ایک حصہ، نوشادر تین حصے، سہاگہ دو حصے، کشنیز ۵ حصے، ملٹھی ۵ حصے۔ باریک کر کے سفوف تیار کرلیں (غدی اعصابی اکسیر)۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چھ ماشہ تک نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**حلوہ احتلام:** مغز بادام ایک چھٹانک رات کو بھگو دیں۔ صبح کو باریک کر کے چینی ملالیں۔ پھر گھی کو گرم کر کے اس میں بادام ڈال دیں اور روزانہ صبح کو کھائیں (غدی اعصابی مقوی)۔

# سرعت انزال کے لیے بے نظیر نسخے

سرعت انزال کو دور کرنے کے لیے اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی ادویہ سے کام لیا جا سکتا ہے۔ مزید نسخے ملاحظہ ہوں۔

**حب سرعت:** انزروت ایک تولہ، لوبان ایک تولہ، کف دریائی ۲ تولہ، ورق نقرہ ۲ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے ورق ان میں کھرل کریں۔ آخر میں کف دریا ملا کر خوب کھرل کریں اور نخودی گولیاں بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام پانی سے کھلائیں۔

**سفوف سرعت:** الائچی خورد ایک تولہ، صندل سفید ایک تولہ، اسگندھ ناگوری ۳ تولہ، گوند کیکر ۳ تولہ۔ باریک سفوف بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ صبح اور ایک ماشہ شام کو کھائیں بوقت ضرورت ۲ ماشہ کھائیں۔

**مٹھائی برائے سرعت:** مغز بادام ۲ چھٹانک، مربہ گاجر ایک پاؤ، مٹھائی پیٹھا ایک پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** مربہ گاجر اور پیٹھا کو کوٹ لیں پھر اس میں بادام شامل کر دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک تولہ صبح و شام پانی سے کھائیں۔

**اکسیر سرعت:** کشتہ چاندی، کشتہ سیپ، کشتہ سونا مکھی ہم وزن لے کر ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** نصف رتی صبح نصف رتی شام کو کھلائیں۔

**تریاق سرعت:** ریٹھا ایک تولہ، کشنیز ۳ تولہ، زیرہ سیاہ ایک تولہ، گوند کیکر ۳ تولہ، اجزاء کو کوٹ کر نخودی گولیاں بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام کھلائیں۔

# ضعف باہ اور نامردی کے لئے اصولی نسخہ جات

ضعف باہ کا علاج کرتے وقت اصل سبب مرض کو سامنے رکھ کر علاج کریں۔ علاج کرتے وقت مزاج اور تحریک کو سامنے رکھیں۔ چند نسخے ملاحظہ ہوں۔

**مقوی چھوہارے:** موٹے موٹے چھوہارے حسب ضرورت لے لیں' ان کو درمیان سے چیر کر دو ٹکڑے کر لیں پھر ان میں پستہ باریک کر کے بھر دیں اوپر دھاگہ لپیٹ دیں۔ پھر توے پر گھی ڈال کر سرخ کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۵ سے ۱۰ چھوہارے صبح و شام غذا کے بعد کھائیں۔ (غدی عضلاتی شدید)۔

**اکسیر مقوی باہ:** کشتہ نیلا تھوتھا ایک ماشہ' کچلہ ۴ ماشہ' شنگرف ۸ ماشہ' رائی ۱۲ ماشہ۔ سب کو باریک کر لیں اور ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔ اس کے بعد سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں تین بار کھلائیں۔ نوجوانوں کے لیے ایک گولی کافی ہوگی۔ (غدی عضلاتی)۔

**تریاق مقوی باہ:** لونگ ایک تولہ' تخم پیاز ۳ تولہ' رائی ۴ تولہ۔ باریک سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** نصف ماشہ سے ایک ماشہ تک ایک سے تین بار کھلائیں۔ ضرورت کے مطابق مقدار خوراک میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ (عضلاتی غدی شدید)۔

**اسرار مقوی باہ:** جمالگوٹہ ۳ ماشہ' گِلو نو ماشہ' دونوں کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک خس سے تین خس تک یعنی جس قدر ایک تنکے کے سرے پر آ جائے۔ اگر زیادہ کھائیں گے تو دست آنے لگیں گے۔ اس نسخہ کا اسرار یہی ہے کہ ایک شدید مسہل کو بطور شدید مقوی باہ استعمال کیا گیا ہے۔ اس سفوف کی رائی کے برابر گولیاں بھی بنائی جا سکتی ہیں۔ اگر اس کے استعمال سے دست آنے لگیں تو گھبرانا نہیں چاہئے۔ کیونکہ دستوں

سے کسی قسم کا نقصان نہیں ہوتا۔

**معجون مقوی و ممسک:** مغز تخم کدو ۳ چھٹانک، مغز بادام مقشر ۳ چھٹانک، مغز فندق ۱ چھٹانک، خشخاش ۲ چھٹانک، شہد ہم وزن چینی دو چند، ورق نقرہ ۶ ماشہ، دانہ الائچی ۶ ماشہ، طباشیر ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے طباشیر اور الائچی کو باریک کریں، پھر اس میں ورق کھرل کریں۔ اس کے بعد مغزیات کو باریک کریں۔ اسے چینی اور شہد کے قوام میں ملا دیں۔ آخر میں الائچی طباشیر اور ورق نقرہ کا سفوف ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تولہ سے تین تولہ تک صبح و شام نیم گرم دودھ سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے۔ مقوی اعصاب و دماغ۔ ممسک اور مقوی خون ہے۔ حافظہ اور حواس کو تیز کرتی اور بدن کو موٹا کرتی ہے۔ سوزش معدہ سے یاح کو ختم کرتی ہے۔ دائمی دردِ سر، سوزش دماغ اور سوزشی سلسل البول کے لیے مفید ہے۔ سوزش معدہ، گردہ، مثانہ کے علاوہ سرعت انزال کو مفید ہے۔

**مقوی جسم اور دافع جریان:** ستاور ایک پاؤ، موصلی سفید ایک پاؤ، آرد سنگھاڑا آدھ سیر، دودھ ایک سیر، گھی ایک سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** اوّل دواؤں کا سفوف تیار کریں، پھر دودھ کا کھویا بنائیں۔ جب کھویا گاڑھا ہونے لگے ادویہ کا سفوف شامل کر دیں۔ جب تمام ادویہ یکجان ہو جائیں چھوٹے چھوٹے لڈو بنا لیں۔ پھر گھی کو کڑاہی میں ڈال کر لڈو اس میں تل لیں۔ سرخ ہو جائیں تو نکال کر چینی کے قوام میں ڈالتے چلے جائیں۔ قوام گاڑھا ہونا چاہئے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے تین لڈو صبح و شام دودھ سے کھائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) جسم میں رطوبت، خون اور قوت پیدا کرتی ہے۔ منی کو گاڑھا کر کے جریان کا خاتمہ کرتی ہے۔ دماغی کام کرنے والوں کے لیے نہایت عمدہ ناشتہ ہے۔

**اطریفل مقوی دماغ اور دافع جریان:** مربہ ہلیلہ ایک سیر، مربہ آملہ ایک سیر، بلیلہ ایک پاؤ، بہمن سرخ ۲ 1/ ۱ پاؤ، بہمن سفید ۲ 1/ ۱ پاؤ، چینی دو سیر، پانی ایک سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** اوّل مربہ جات کو صاف کریں۔ پھر کوٹ کر باریک کرلیں۔ پھر خشک ادویہ کا سفوف بنائیں۔ چینی کا قوام بنا کر آگ سے الگ کر کے اس میں مربہ جات اور ادویہ کا سفوف ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک تولہ سے تین تولہ تک دِن میں دو بار دودھ سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی عضلاتی) مقوی اعصاب و دماغ اور نافع جریان ہے۔ خفقان قلب کی یقینی دوا ہے۔ ضعف معدہ وامعاء سے آنے والے دستوں کو بند کرتی ہے۔ اس کے مسلسل استعمال سے سرعت کا خاتمہ ہو کر امساک پیدا ہو جاتا ہے۔

**اکسیر سرعت انزال:** سقمونیا ایک حصہ، زیرہ سفید سات حصے، دونوں کو الگ الگ کر کے باریک کرلیں اور باہم ملا کر رکھ لیں یا نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار دیں یا ۲ سے ۴ گولیاں تازہ پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی ملین) دافع سوزش گردہ ومثانہ وامعا، دافع ریاح، دافع حرارت، دافع صفرا ہے۔ دائمی قبض، بندش بول، سوزش بول، سرعت انزال، ریاح کی زیادتی، زحیر ہر قسم، بواسیر، تبخیر اور خرابی ہضم کو مفید ہے۔

**اکسیر جریان:** ہلیلہ سیاہ ایک حصہ، ستاور تین حصے، گھی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** ہلیلہ سیاہ کو گھی میں بریاں کریں، پھر دونوں اجزاء کو باریک کرلیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) مقوی دماغ واعصاب۔ محرک قلب، حابس رطوبات، مقوی مثانہ، دافع بلغم، قبض، ضعف معدہ وامعاء دماغ واعصاب ہے۔ دل ڈوبنا، رطوبات کی زیادتی، جریان، کمی خون، انتشار کی کمی، بھوک نہ لگنا، جسمانی کمزوری کو دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

**سفوف مقوی باہ:** دار چینی ۲ چھٹانک' رائی ایک چھٹانک' لونگ ایک چھٹانک۔ سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** نصف ماشہ دِن میں تین بار نیم گرم دودھ سے کھائیں۔ اس دوا کے استعمال سے پہلے قبض کشائی ضرور کرلیں۔ چنانچہ روغن بادام ۶ ماشہ ایک پاؤ دودھ میں ملا کر پی لیا کریں۔

**برفی شباب آور:** بلادر ایک چھٹانک' نارجیل ڈیڑھ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** نارجیل کو کدوکش کرلیں' اور پھر بلادر اور نارجیل کو ملا کر خوب کوٹیں تاکہ یکجان ہو جائیں۔ تین سیر چینی کا گاڑھا قوام بنا کر ادویہ کو اس میں ملالیں اور کسی کھلے برتن میں ڈال کر برفیاں کاٹ لیں۔ ہر غذا کے درمیان ایک سے تین برفیاں کھا سکتے ہیں۔ یہ دوا ان لوگوں کے لیے مفید ہے جن کے بال سفید ہو گئے ہوں۔

**لڈو قیام شباب:** مغز اخروٹ ا سیر' پستہ ایک پاؤ' اور کشمش ایک سیر' بیسن ۲ سیر' گھی ۲ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** مغز اخروٹ اور پستہ کو ملا کر باریک کریں' پھر کشمش ملا کر خوب یک جان کرلیں۔ پھر بیسن کو گھی میں بھون لیں اس کے بعد سب کو اچھی طرح ملا کر لڈو بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** صبح و شام ایک سے تین لڈو کھا لیا کریں۔

**اطریفل شباب آور:** بلادر ایک چھٹانک' ہلیلہ' بلیلہ' آملہ ہر ایک ۸ چھٹانک' چینی ۳ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** بہ طریق معروف اطریفل تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے دو تولہ تک دِن میں تین بار کھائیں۔ یہ اطریفل مقوی ہونے کے ساتھ ملین بھی ہے۔ دائمی نزلہ کا یقینی علاج ہے۔

**معجون شباب آور:** کچلہ ایک تولہ' بابچی آٹھ تولہ' حرمل سولہ تولہ' ہلیلہ سیاہ سوختہ ۵ چھٹانک' شہد آدھ سیر' چینی آدھ سیر' بطریق معروف معجون تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک۔

**حب شباب آور:** نیلا تھوتھا ۶ ماشہ، سم الفار ایک ماشہ، شنگرف ۸ تولہ، کشتہ فولاد یا (فیرم کارب) ۸ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو لیموں کے رس میں کھرل کریں اور نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے تین گولی۔

**سفوف شباب آور:** پارہ ایک تولہ، گندھک ۷ تولہ، ورق طلا ۳ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پارہ اور گندھک کی کجلی بنائیں، پھر ایک ایک ورق ڈال کر کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ۴ رتی تک پان میں رکھ کر یا شہد میں ملا کر چاٹ لیں۔

**اکسیر شباب آور:** کشتہ سونا ۳ ماشہ، عنبر ۳ ماشہ، لونگ ۲ تولہ، جاوتری ۲ تولہ، خولنجان ۴ تولہ، مربہ زنجبیل ۲ چھٹانک۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے مربہ زنجبیل کو خوب کوٹیں پھر اس میں ادویہ کا سفوف اور کشتہ جات ملا کر خوب کھرل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے چار رتی تک۔

**تریاق شباب آور:** کشتہ چاندی ایک تولہ، کستوری اصلی ۳ ماشہ، زعفران ایک تولہ، شہد خالص ایک چھٹانک۔

**ترکیبِ تیاری:** زعفران کو باریک کر کے شہد میں ملائیں، پھر کستوری اور کشتہ چاندی ملا دیں۔

**مقدارِ خوراک:** چار رتی سے ایک ماشہ تک صبح و شام حریرہ بادام سے کھائیں۔

**اکسیر اعادہ شباب:** کشتہ الماس ۱ ماشہ، کشتہ مرجان ۱ تولہ، کشتہ عقیق ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** کشتہ جات کو خوب کھرل کر کے یک جان کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ چاول سے ایک رتی تک خمیرہ مروارید میں رکھ کر دن میں دو بار کھلائیں۔

## خارجی استعمال کے لیے طلاء

**غدی طلا:** مغز جمالگوٹہ ایک تولہ' ست اجوائن ۶ ماشہ' ویزلین ۲۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے مغز جمالگوٹہ کو اتنا رگڑیں کہ روغن بن جائے۔ پھر ست اجوائن ڈال کر خوب کھرل کریں آخر میں ویزلین ملا دیں اور تھوڑا سا عضو پر لگا کر ہلکے ہلکے مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی) اس کے استعمال سے کجی' جلق' اغلام' شہوت کا بالکل پیدا نہ ہونا یا ہو کر فوراً ختم ہو جانا اور عضو کی سکیڑ کے لیے بے حد مفید ہے۔ اس کے علاوہ عام دردوں' عضلاتی تحریک کے دردوں' داد' چنبل' پھوڑے' پھنسی اور پرانے زخموں کے لیے بھی مفید ہے۔

**اعصابی طلاء:** کافور ایک تولہ' کچلی ۵ تولہ' ویزلین ۶ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے کافور کو خوب باریک کریں پھر کچلی ملا کر خوب رگڑیں' آخر میں ویزلین ملا دیں۔ دِن میں ایک دو بار عضو پر لگا کر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** یہ طلا ذکاوت حس' سرعتِ انزال' عضلاتی کجی' اور دبلے پن کے لیے مفید ہے۔ یہ طلا اس مریض کے لیے مفید ہے جس کے قارورے کا رنگ زرد ہو اور اسے جل کر پیشاب آتا ہو۔

**عضلاتی طلاء:** لونگ ایک تولہ' بیر بہوٹی ایک تولہ' نیلا تھوتھا ۶ ماشہ' روغن سم الفار ۶ ماشہ' ویزلین ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے لونگ' نیلا تھوتھا اور بیر بہوٹی کو سرمہ کی طرح باریک کرلیں پھر روغن سم الفار اور ویزلین ملا کر چار گھنٹے تک کھرل کریں اور عضو پر مالش کریں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) شہوت کی کمی کو دور کرتا ہے' لگاتے ہی انتشار پیدا ہو جاتا ہے۔ جریان' ضعف باہ اور نامردی کا کامیاب علاج ہے۔ اعصابی تحریک کے فالج میں

بھی اس کا استعمال مفید ہے۔

**روغن سم الفار بنانے کی ترکیب:** حسب ضرورت سنکھیا لیں اتنا ہی میٹھا سوڈا ڈال کر اس میں اتنا پانی ڈالیں کہ اجزا ڈوب جائیں۔ اس کے بعد اسے آگ پر پکائیں۔ پانی کے خشک ہوتے ہی سنکھیا تیل میں تبدیل ہو جائے گا۔

**عضلاتی طلاء:** روغن بیضہ مرغ طوطیائی ۸ حصے، روغن دار چینی ۴ حصے، روغن لونگ ۴ حصے، بیر بہوٹی ۸ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے روغن بیضہ طوطیائی تیار کریں۔ حسب ضرورت انڈے لے کر ان کی زردیاں الگ کر لیں اور ایک ماشہ فی زردی کے حساب سے نیلا تھوتھا ملا کر خوب پھینٹ لیں۔ اور توے یا کڑاہی میں ڈال کر پکائیں اور روغن نکالیں۔ پھر ایک بیر بہوٹی ڈال کر خوب کھرل کریں بس تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** عضو کے اگلے اور نچلے حصے کو چھوڑ کر طلا کے چند قطرے لگا کر مالش کریں اور اوپر پٹی باندھ دیں۔ پتہ وغیرہ باندھنے کی ضرورت نہیں۔ دِن میں ۳-۴ بار استعمال کر سکتے ہیں۔

**افعال و اثرات:** عضلات کو تحریک دے کر قوت پیدا کرتا ہے۔ اس طلا کو ایسے مریض کو استعمال کرائیں جس کا عضو لمبا اور موٹا ہوتا ہے۔ لیکن اسے شہوت کم یا بالکل نہیں آتی اور قائم بھی نہیں رہتی۔ مریض کے قارورے کا رنگ سفید ہوتا ہے۔

**غدی طلاء:** روغن جما لگوٹہ (خود ساختہ) ایک حصہ، روغن اجوائن ۳ حصے، روغن رائی ۴ حصے۔ سب کو باریک کر کے دس منٹ تک کھرل کریں۔ یہ طلاء بہت تیز ہے اس کے چند قطرے عضو پر مل دیں۔ مالش کی ضرورت نہیں۔

**افعال و اثرات:** اس طلاء کی ضرورت اس وقت ہوتی ہے جب شہوت کی کمی ہو یا بالکل شہوت نہ آتی ہو۔ احتلام کی شکایت ہو، عضو سکڑا ہوا اور بول کا رنگ سرخ ہو۔

**اعصابی طلاء:** روغن الائچی ۳ حصے، کافور ایک حصہ، روغن صندل خالص ۴ حصے، کچلی

ہموزن ہر سہ اجزا۔ تمام اجزا کو خوب کھرل کر کے رکھ لیں' ایک گھنٹہ کھرل کرنا کافی ہوگا۔ دو دو بوند یہ طلا دِن میں ایک دو بار لگانے سے کجی' لاغری' کمزوری اور دُبلا پن کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ ذکاوت حس کا خاتمہ کرتا ہے۔

**طلا مقوی باہ:** رائی کا تیل ایک چھٹانک' بیر بہوٹی ایک تولہ' لونگ ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے لونگ کو باریک کریں پھر اس میں بیر بہوٹی ڈال کر خوب یکجان کریں۔ بعد میں رائی کا تیل تھوڑا تھوڑا ڈال کر کھرل کرتے جائیں یہاں تک کہ اجزاء یکجان ہو جائیں۔ پھر اسے ایک شیشی میں بند کر کے ایک دیگچی میں اس قدر پانی ڈالیں کہ شیشی کا منہ نہ ڈوبے۔ دیگچی کو آگ پر رکھیں اور تین گھنٹہ تک آگ پر پکنے دیں۔ جب پانی ٹھنڈا ہو جائے تو روغن کو نتھار لیں اور حسب معمول استعمال کریں۔

## ذکاوت حس کو دور کرنے کے لئے لاجواب نسخہ

(۲۸۹) **نسخہ:** اثمد (سرمہ) ایک حصہ' گل کنیر سفید دس حصے' ریٹھا ۵ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے چار گولیاں دِن میں تین چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی)۔ ذکاوت حس کا خاتمہ کرنے کے لیے اس سے عمدہ دوا کا تصور تک نہیں کیا جا سکتا۔ مریض کو غذا میں گھی کثرت سے کھانے کی ہدایت کریں۔



چوتھا باب

# نسوانی مجربات

موجودہ دور میں عورتوں کے اکثر عوارض کا سبب حیض کے عوارض ہوا کرتے ہیں۔حیض کی خرابیوں کے سبب رحم کے مختلف امراض پیدا ہو کر عورتوں کی صحت کو نا قابل تلافی نقصان پہنچاتے ہیں؛ جن میں سے اہم عارضہ بانجھ پن ہے۔ہم سب سے پہلے عوارض حیض ہی کے لیے مجرب نسخہ جات پیش کرتے ہیں۔

**اکسیر برائے کثرت حیض:** زیرہ سیاہ۲ تولہ،بادیان ۳ تولہ، گندھک ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چار ماشہ تک دِن میں چار بار نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) خشکی اور سوزش کو دور کر کے کثرت حیض کا خاتمہ کرتا ہے۔یاد رہے کثرت حیض کا علاج حابسات و قابضات سے کرنے کی بجائے محللات سے کرنا چاہیئے۔

**اکسیر برائے عسر الطمث:** سمندر جھاگ ۴ تولہ، زیرہ سفید ۳ تولہ، الائچی خورد ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے ۴ ماشہ تک نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) یہ مرض سوزش خصیۃ الرحم کا مظہر ہے۔غدد کی سوزش ختم کر دینے سے مرض کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔اس مرض میں حیض آور دوا دینے سے مرض شدت اختیار کر لیتا ہے۔ بلکہ بڑھ کر اختناق الرحم کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔اس کے استعمال سے حیض کا درد سے آنا ختم ہو جاتا ہے۔

**اکسیر برائے احتباس طمث:** ابہل ۴ تولہ' رائی ۲ تولہ' مرمکی ۲ تولہ' سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی) اس مرض کا علاج عام طور پر مدرّات سے کیا جاتا ہے' مدرّات حارہ بھی ہوتے ہیں اور باردہ بھی لیکن اس مرض کے علاج میں مدرات کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ خون کا دباؤ اسی صورت میں بڑھ سکتا ہے جب جسم میں رطوبات کی بندش ہو۔

**حب مفید النساء:** مصبر ایک تولہ' مرمکی ایک تولہ' رائی ایک تولہ' زعفران ۶ ماشہ' کشتہ فولاد ایک تولہ' ہینگ ایک تولہ' حنظل ایک تولہ' سب دواؤں کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی یا قہوہ سے کھلائیں۔ اگر اس کے استعمال سے پیٹ میں مروڑ ہو تو گولیوں کی تعداد کم کر دیں اور درد کے ازالہ کے لیے قہوے میں مکھن یا گھی ملا کر پلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) کمی حیض' بے قاعدگی حیض' دقت حیض' اختناق الرحم' قبض' ضعف قلب' کمی خون' ماہواری سے پہلے کمر میں درد' بانجھ پن' لیکوریا وغیرہ کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔ کم از کم دو ماہ استعمال کریں۔

## مجرباتِ سیلان الرحم

یہ عورتوں کا انتہائی عسیر العلاج مرض ہے۔ صحیح علاج نہ ہونے کے سبب عورتیں برسوں اس مرض سے تکلیف اٹھاتی ہیں۔ صحیح علاج ملاحظہ ہو۔

**سیلان الرحم غدی:** کہربا ۳ حصے' رال ۳ حصے' گوند کیکر ۲ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ تازہ پانی سے دِن میں چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) رطوبت زردی مائل' سفید قارورہ زرد' اکثر جلن بھی ساتھ ہوتی ہے۔ ایسی صورت میں بے حد مفید ہے۔ سیلان الرحم کے علاوہ کثرت طمث کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔

**سیلان الرحم اعصابی:** اس کی دو صورتیں ہیں: ❶ اعصابی غدی۔ اس کی علامات میں رطوبات سفید زردی مائل' بدبودار' قارورہ سفید زردی مائل' رحم میں جلن اور مواد میں لیس زیادہ ہوتی ہے۔

**نسخہ:** اسگندھ ۴ حصے' زیرہ سفید ۲ حصے' کشنیز ۲ حصے' چینی ہم وزن۔

**ترکیبِ تیاری:** ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے دو ماشہ تک دِن میں چار بار دیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے ایسے سیلان میں مفید ہے جس میں رطوبت زرد اور جلن کے ساتھ خارج ہو اور لیس دار ہو۔ اس کے علاوہ بندش بول اور کثرت طمث میں کامیاب ہے۔

**دوسری صورت (اعصابی عضلاتی):** اس کی علامات یہ ہیں: رطوبات سفید اور زیادہ کبھی میلا پن' زکام' ریشہ' فربہ عورتیں اس مرض میں مبتلا ہوتی ہیں۔

**نسخہ:** مائیں' مازو' سپاری کاٹھی' کشتہ مرجان ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ دِن میں تین چار بار دیں۔

**سیلان روک:** کاٹھی سپاری ایک تولہ' اقاقیا ایک تولہ' کمرکس ایک تولہ' مازو ایک تولہ' گلنار ایک تولہ' پھٹکڑی بریاں ایک تولہ۔ تمام اجزاء کو باریک پیس لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار پانی سے دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) اندرونی اور بیرونی رطوبات کو خشک کرنے کے لیے مفید ہے۔ جریان اور سیلان الرحم کے لیے بے حد مفید ہے۔ سیلان الرحم کے علاج میں

اس کی دو ماشہ کی پوٹلی اندام نہانی میں بھی رکھیں۔ اگر سیلان کی کثرت کے سبب استقرار حمل نہ ہوتا ہو تو اس دوا کا استعمال ضرور کرائیں۔ عورت کو شل باکرہ بناتی ہے۔

## مجربات اختناق الرحم

**نسخہ:** فلفل دراز ایک حصہ' ایرسا تین حصے' مرکی ۴ حصے' اجزا کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے چار گولی تک دِن میں ۳-۴ بار کھلائیں۔

**غذا:** حلوہ اور دلیا گھی میں تر بتر کھلائیں۔ شوربا تیسرا حصہ گھی ڈال کر پلائیں۔ روٹی کی بجائے چوری (گھی میں تر بتر) مالیدہ کھلائیں۔ بھوک کے بغیر ہرگز نہ کھائیں۔ انتہائی بھوک میں دودھ اور گھی پلائیں۔

**نوٹ:** دورے کی حالت میں ہاتھ پاؤں کو ملیں۔ کنیر کی نسوار دیں۔ دورہ ختم ہونے پر کوئی غدی اعصابی دیں۔

## مجربات لبن

(۱) **برائے کثرت لبن:** تخم' ترب دو چھٹانک' بادیاں ۶ چھٹانک سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک دودھ کے ساتھ صبح وشام دیں۔

**غذا:** دودھ چاول' حریرہ بادام' حلوہ اور فرنی وغیرہ دیں۔

(۲) **برائے قلت لبن:** تخم میتھی سات چھٹانک' رائی اچھٹانک۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چار ماشہ تک۔

**غذا:** غذا میں اچار چٹنی کا اضافہ کریں۔

**نوٹ:** اگر دودھ کی بہت کثرت ہو تو دوا کا پتلا لیپ کر دیں۔ غذا میں دودھ گھی اور گوشت بند کر دیں۔

# مجربات بانجھ پن

**نسخہ:** خولنجان ۳ حصے، دار فلفل ۳ حصے، زنجبیل دو حصے۔ سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** چار رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں تین چار بار پانی سے کھائیں۔ یہ نسخہ مقوی رحم ہے۔ رحم کو صاف کر کے اس میں نطفہ کو جذب کرنے کی قابلیت پیدا کرتا ہے۔

**شافعہ معین حمل:** پھٹکڑی بریاں ایک تولہ، عصارہ کیکر ۲ تولہ (کیکر کے درخت سے نکلنے والا سیاہ رنگ کا مادہ)۔ دونوں اجزاء کو باریک کر لیں۔

**طریقۂ استعمال:** ماہواری سے فراغت کے بعد ململ کی پوٹلی میں دوا باندھ کر اندام نہانی میں رکھائیں۔ تین دِن تک استعمال کرنے کے بعد مجامعت کریں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) سیلان الرحم۔ ضعف رحم، رحم کا ٹل جانا کے لیے بے حد مفید ہے۔ اعصابی تحریک میں کثرت رطوبات کے سبب اگر حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔

**فرزجہ معین حمل:** عصارہ کیکر (جو کیکر کے درخت سے سیاہ رنگ کا مواد رستا ہے) ا تولہ، افیون ۲ ماشہ، پھٹکڑی بریاں ا تولہ۔

**ترکیب استعمال:** تینوں کو سرمہ کی طرح باریک پیس لیں۔ بس تیار ہیں تھوڑی سی دوا لے کر پوٹلی بنا کر رحم میں رکھوائیں یا تھوڑا سا پانی ملا کر کپڑا تر کر کے استعمال کرائیں۔

**مقدارِ خوراک:** عضلاتی اعصابی ہے۔ بے حد مقوی رحم ہے۔ رحم کے فاسد رطوبات کو خشک کر کے رحم کو نطفہ قبول کرنے کے قابل بنا دیتا ہے۔ سیلان الرحم کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** اس کی نخودی گولیاں بھی تیار کی جا سکتی ہیں اور یہ امساک کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔

**اکسیر ورم رحم:** ہلدی ایک تولہ، ملٹھی ایک تولہ، بادیان ایک تولہ، ریوند خطائی ۳ تولہ۔ ادویات کا باریک سفوف بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے ڈیڑھ ماشہ دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

ہموزن ہر سہ اجزا۔ تمام اجزا کو خوب کھرل کر کے رکھ لیں' ایک گھنٹہ کھرل کرنا کافی ہوگا۔ دو دو بوند یہ طلا دِن میں ایک دو بار لگانے سے کجی' لاغری' کمزوری اور دُبلا پن کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ ذکاوت حس کا خاتمہ کرتا ہے۔

**طلا مقوی باہ:** رائی کا تیل ایک چھٹانک' بیر بہوٹی ایک تولہ' لونگ ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے لونگ کو باریک کریں پھر اس میں بیر بہوٹی ڈال کر خوب یکجان کریں۔ بعد میں رائی کا تیل تھوڑا تھوڑا ڈال کر کھرل کرتے جائیں یہاں تک کہ اجزاء یکجان ہو جائیں۔ پھر اسے ایک شیشی میں بند کر کے ایک دیگچی میں اس قدر پانی ڈالیں کہ شیشی کا منہ نہ ڈوبے۔ دیگچی کو آگ پر رکھیں اور تین گھنٹہ تک آگ پر پکنے دیں۔ جب پانی ٹھنڈا ہو جائے تو روغن کو نتھار لیں اور حسب معمول استعمال کریں۔

## ذکاوت حس کو دور کرنے کے لئے لاجواب نسخہ

(۲۸۹) **نسخہ:** اثمد (سرمہ) ایک حصہ' گل کنیر سفید دس حصے' ریٹھا ۵ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سے چار گولیاں دِن میں تین چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی)۔ ذکاوت حس کا خاتمہ کرنے کے لیے اس سے عمدہ دوا کا تصور تک نہیں کیا جا سکتا۔ مریض کو غذا میں گھی کثرت سے کھانے کی ہدایت کریں۔



چوتھا باب

# نسوانی مجربات

موجودہ دور میں عورتوں کے اکثر عوارض کا سبب حیض کے عوارض ہوا کرتے ہیں۔ حیض کی خرابیوں کے سبب رحم کے مختلف امراض پیدا ہو کر عورتوں کی صحت کو نا قابل تلافی نقصان پہنچاتے ہیں' جن میں سے اہم عارضہ بانجھ پن ہے۔ ہم سب سے پہلے عوارض حیض ہی کے لیے مجرب نسخہ جات پیش کرتے ہیں۔

**اکسیر برائے کثرت حیض:** زیرہ سیاہ ۲ تولہ' بادیان ۳ تولہ' گندھک ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چار ماشہ تک دِن میں چار بار نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) خشکی اور سوزش کو دور کر کے کثرت حیض کا خاتمہ کرتا ہے۔ یاد رہے کثرت حیض کا علاج حابسات و قابضات سے کرنے کی بجائے محللات سے کرنا چاہیئے۔

**اکسیر برائے عسر الطمث:** سمندر جھاگ ۴ تولہ' زیرہ سفید ۳ تولہ' الائچی خورد ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے ۴ ماشہ تک نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) یہ مرض سوزش خصیۃ الرحم کا مظہر ہے۔ غدد کی سوزش ختم کر دینے سے مرض کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اس مرض میں حیض آور دوا دینے سے مرض شدت اختیار کر لیتا ہے۔ بلکہ بڑھ کر اختناق الرحم کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ اس کے استعمال سے حیض کا درد سے آنا ختم ہو جاتا ہے۔

**اکسیر برائے احتباس طمث:** ابہل ۴ تولہ' رائی ۲ تولہ' مرکی ۲ تولہ' سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی) اس مرض کا علاج عام طور پر مدرّات سے کیا جاتا ہے' مدرّات حارہ بھی ہوتے ہیں اور باردہ بھی لیکن اس مرض کے علاج میں مدرات کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ خون کا دباؤ اسی صورت میں بڑھ سکتا ہے جب جسم میں رطوبات کی بندش ہو۔

**حب مفید النساء:** مصبر ایک تولہ' مرکی ایک تولہ' رائی ایک تولہ' زعفران ۶ ماشہ' کشتہ فولاد ایک تولہ' ہینگ ایک تولہ' حنظل ایک تولہ' سب دواؤں کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی یا قہوہ سے کھلائیں۔ اگر اس کے استعمال سے پیٹ میں مروڑ ہو تو گولیوں کی تعداد کم کر دیں اور درد کے ازالہ کے لیے قہوے میں مکھن یا گھی ملا کر پلائیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی غدی) کمی حیض بے قاعدگی حیض' دقت حیض' اختناق الرحم' قبض' ضعف قلب' کمی خون' ماہواری سے پہلے کمر میں درد' بانجھ پن' لیکوریا وغیرہ کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔ کم از کم دو ماہ استعمال کریں۔

## مجربات سیلان الرحم

یہ عورتوں کا انتہائی عسیر العلاج مرض ہے۔ صحیح علاج نہ ہونے کے سبب عورتیں برسوں اس مرض سے تکلیف اٹھاتی ہیں۔ صحیح علاج ملاحظہ ہو۔

**سیلان الرحم غدی:** کہربا ۳ حصے' رال ۳ حصے' گوند کیکر ۲ حصے۔

**ترکیبِ تیاری:** اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ تازہ پانی سے دِن میں چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی غدی) رطوبت زردی مائل' سفید قارورہ زرد' اکثر جلن بھی ساتھ ہوتی ہے۔ایسی صورت میں بے حد مفید ہے۔سیلان الرحم کے علاوہ کثرت طمث کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔

**سیلان الرحم اعصابی:** اس کی دو صورتیں ہیں: اعصابی غدی۔اس کی علامات میں رطوبات سفید زردی مائل' بدبودار' قارورہ سفید زردی مائل' رحم میں جلن اور مواد میں لیس زیادہ ہوتی ہے۔

**نسخہ:** اسگندھ ۴ حصے' زیرہ سفید ۲ حصے' کشنیز ۲ حصے' چینی ہم وزن۔

**ترکیبِ تیاری:** ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے دو ماشہ تک دِن میں چار بار دیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی ہے ایسے سیلان میں مفید ہے جس میں رطوبت زرد اور جلن کے ساتھ خارج ہو اور لیس دار ہو۔اس کے علاوہ بندش بول اور کثرت طمث میں کامیاب ہے۔

**دوسری صورت** (اعصابی عضلاتی): اس کی علامات یہ ہیں: رطوبات سفید اور زیادہ کبھی میلا پن' زکام' ریشہ' فربہ عورتیں اس مرض میں مبتلا ہوتی ہیں۔

**نسخہ:** مائیں' مازو' سپاری کاٹھی' کشتہ مرجان' ہم وزن لے کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ دِن میں تین چار بار دیں۔

**سیلان روک:** کاٹھی سپاری ایک تولہ' اقاقیا ایک تولہ' کمرکس ایک تولہ' مازو ایک تولہ' گلنار ایک تولہ' پھٹکڑی بریاں ایک تولہ۔تمام اجزاء کو باریک پیس لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں ۳-۴ بار پانی سے دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) اندرونی اور بیرونی رطوبات کو خشک کرنے کے لیے مفید ہے۔جریان اور سیلان الرحم کے لیے بے حد مفید ہے۔سیلان الرحم کے علاج میں

اس کی دو ماشہ کی پوٹلی اندام نہانی میں بھی رکھیں۔ اگر سیلان کی کثرت کے سبب استقرار حمل نہ ہوتا ہو تو اس دوا کا استعمال ضرور کرائیں۔ عورت کو مثل باکرہ بناتی ہے۔

## مجربات اختناق الرحم

**نسخہ:** فلفل دراز ایک حصہ، ایرسا تین حصے، مرکی ۴ حصے، اجزا کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے چار گولی تک دِن میں ۳-۴ بار کھلائیں۔

**غذا:** حلوہ اور دلیا گھی میں تربتر کھلائیں۔ شوربا تیسرا حصہ گھی ڈال کر پلائیں۔ روٹی کی بجائے چوری (گھی میں تربتر) مالیدہ کھلائیں۔ بھوک کے بغیر ہرگز نہ کھائیں۔ انتہائی بھوک میں دودھ اور گھی پلائیں۔

**نوٹ:** دورے کی حالت میں ہاتھ پاؤں کو ملیں۔ کنیر کی نسوار دیں۔ دورہ ختم ہونے پر کوئی غدی اعصابی دیں۔

## مجربات لبن

(۱) **برائے کثرت لبن:** تخم ترب دو چھٹانک، بادیاں ۶ چھٹانک سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک دودھ کے ساتھ صبح و شام دیں۔

**غذا:** دودھ چاول، حریرہ بادام، حلوہ اور فرنی وغیرہ دیں۔

(۲) **برائے قلت لبن:** تخم میتھی سات چھٹانک، رائی ا چھٹانک۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چار ماشہ تک۔

**غذا:** غذا میں اچار چٹنی کا اضافہ کریں۔

**نوٹ:** اگر دودھ کی بہت کثرت ہو تو دوا کا پتلا لیپ کر دیں۔ غذا میں دودھ گھی اور گوشت بند کر دیں۔

# مجربات بانجھ پن

**نسخہ:** خولنجان ۳ حصے، دار فلفل ۳ حصے، زنجبیل دو حصے۔ سفوف بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** چار رتی سے ایک ماشہ تک دِن میں تین چار بار پانی سے کھائیں۔ یہ نسخہ مقوی رحم ہے۔ رحم کو صاف کر کے اس میں نطفہ کو جذب کرنے کی قابلیت پیدا کرتا ہے۔

**شافعہ معین حمل:** پھٹکڑی بریاں ایک تولہ، عصارہ کیکر ۲ تولہ (کیکر کے درخت سے نکلنے والا سیاہ رنگ کا مادہ)۔ دونوں اجزاء کو باریک کرلیں۔

**طریقۂ استعمال:** ماہواری سے فراغت کے بعد ململ کی پوٹلی میں دوا باندھ کر اندامِ نہانی میں رکھائیں۔ تین دِن تک استعمال کرنے کے بعد مجامعت کریں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) سیلان الرحم۔ ضعف رحم، رحم کا ٹل جانا کے لیے بے حد مفید ہے۔ اعصابی تحریک میں کثرت رطوبات کے سبب اگر حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔

**فرزجہ معین حمل:** عصارہ کیکر (جو کیکر کے درخت سے سیاہ رنگ کا مواد رستا ہے) ۱ تولہ، افیون ۲ ماشہ، پھٹکڑی بریاں ۱ تولہ۔

**ترکیب استعمال:** تینوں کو سرمہ کی طرح باریک پیس لیں۔ بس تیار ہیں تھوڑی سی دوا لے کر پوٹلی بنا کر رحم میں رکھوائیں یا تھوڑا سا پانی ملا کر کپڑا اتر کر کے استعمال کرائیں۔

**مقدارِ خوراک:** عضلاتی اعصابی ہے۔ بے حد مقوی رحم ہے۔ رحم کے فاسد رطوبات کو خشک کر کے رحم کو نطفہ قبول کرنے کے قابل بنا دیتا ہے۔ سیلان الرحم کے لیے مفید ہے۔

**نوٹ:** اس کی نخودی گولیاں بھی تیار کی جا سکتی ہیں اور یہ امساک کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔

**اکسیر ورم رحم:** ہلدی ایک تولہ، ملٹھی ایک تولہ، بادیان ایک تولہ، ریوند خطائی ۳ تولہ۔ ادویات کا باریک سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے ڈیڑھ ماشہ دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) ورم رحم (نیا پرانا) پرانی پیچش۔ پیٹ میں ریاح، درد بے چینی، کھٹی ڈکاریں، بار بار پاخانہ کی حاجت، رحم کا ٹل جانا یا ورم رحم کے سبب حمل نہ ہونے کی اکسیری دوا ہے۔

**شافہ برائے ورم رحم:** ہلدی ایک تولہ، ریوند خطائی ایک تولہ، روغن زیتون یا دیسی گھی پانچ تولہ۔

**ترکیب تیاری:** ہلدی اور ریوند خطائی کو سرمہ کی طرح باریک کر کے گھی میں ملا لیں اور نیم گرم میں پھایہ تر کر کے اندام نہانی کے اندر رکھیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) ورم رحم، درد رحم، رحم کی خشکی، صلابت رحم، خارش رحم، اندام نہانی کی سوزش، بواسیر اور کثرت حیض کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔ استقرار حمل کے لیے لاجواب ہے۔

**معین حمل:** برادہ دندان فیل ایک تولہ، ریش برگد ایک تولہ، تخم شولنگی ایک تولہ۔ تمام اجزاء کو باریک کر کے سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ سے ڈیڑھ ماشہ تک دن میں ۳ بار دیں۔

**افعال و اثرات:** (عضلاتی اعصابی) ماہواری شروع ہوتے ہی کھلانا شروع کریں اور ماہواری کے ایک ہفتہ بعد بھی کھلاتے رہیں۔ اس کے ساتھ عضلاتی اعصابی شافہ بھی اندر رکھائیں۔ جب کثرت رطوبات کے سبب حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس کا استعمال مفید ہے۔

**اٹھرا کے لیے اکسیری نسخہ:** سرمہ سیاہ، ریٹھا ہم وزن لے کر مونگ کے برابر گولیاں بنائیں۔

**مقدار خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام ایک گلاس دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**غذا:** دودھ، گھی، گوشت، سبزی زیادہ کھائیں۔ روٹی چاول برائے نام۔ گھی میں تر بتر حلوہ کھا سکتے ہیں اگر شدید بھوک نہ ہو تو پھل دودھ، چائے استعمال کریں۔

**بانجھ پن کی لاجواب دوا:** شنگرف ایک تولہ، جائفل ۲ تولہ، پتہ مگرمچھ ۴ تولہ

پہلے شنگرف اور جائفل کو خوب کھرل کریں' بعد میں پتہ ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی صبح و شام پانی سے کھائیں اور تین دِن تک ایک ایک گولی اندر رکھائیں۔

**غذا:** صبح حلوہ' دوپہر کو دودھ یا پھل اور رات کو ہر قسم کی غذا کھا سکتے ہیں۔

**فرزجہ:** ایلوا ۲ تولہ' حنظل ۶ ماشہ' مر مکی ۴ تولہ۔ باریک پیس کر شافہ تیار کریں۔

**طریقۂ استعمال:** شافہ (بتی) بنا کر رحم میں رکھوائیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے۔ رحم کو تحریک دے کر برسوں کا رُکا ہوا خون جاری کر دیتا ہے۔ بندش حیض' کمی حیض' اور سیلان الرحم کے لیے ایک بہترین شافہ ہے۔



پانچواں باب

# مجربات برائے امراض خبیثہ

## آتشک کا اصولی علاج:

اس مرض کے لیے عضلاتی نسخہ جات مفید ہیں۔ چنانچہ عضلاتی اعصابی مسہل عضلاتی غدی ملین وغیرہ دیں۔ جب مرض خوفناک صورت اختیار کر جائے تو اس وقت عضلاتی اعصابی اکسیر عضلاتی غدی اکسیر یا عضلاتی اعصابی تریاق یا عضلاتی غدی تریاق استعمال کرائیں۔ لیکن اگر مریض کو قبض ہو تو عضلاتی اعصابی مسہل یا عضلاتی غدی مسہل ساتھ ہی استعمال کرائیں۔ کوشش یہ ہونی چاہیے کہ مریض کو روزانہ دو تین دست آ جایا کریں۔

**آتشک کے لیے مفید نسخہ:** حنظل ۲ تولہ، ہلیلہ سیاہ ایک تولہ، نیلا تھوتھا بریاں ۳ ماشہ، زرد کوڑی سوختہ ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دواؤں کو خوب باریک کر لیں اور اس سفوف کو چالیس لیموں کے رس میں کھرل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی عرق پت پاپڑا یا عرق گلاب یا باسی پانی سے ایک ماہ تک کھائیں۔ پھر زندگی میں کبھی مرض دوبارہ حملہ آور نہ ہو سکے گا۔

## سوزاک کا اصولی علاج:

غدی اعصابی ادویہ دیں۔ اگر قبض ہو تو غدی اعصابی ملین یا غدی اعصابی مسہل دیں۔ ابتدائی اور شدید حالت میں غدی اعصابی تریاق دیں۔ قرحہ مزمن میں غدی اعصابی اکسیر دیں۔ آرام آ جانے کے بعد کچھ دِنوں تک غدی اعصابی مقوی کھلائیں۔

**تریاق سوزاک:** لوبان کوڑیا، اجوائن دیسی ہم وزن لیں اور سفوف بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک چار بار عرق سونف سے کھلائیں۔

**غذا:** گوشت سبزی کا سالن جس میں کم از کم نصف پاؤ گھی ڈالا گیا ہو چمچہ کے ساتھ

کھائیں۔ روٹی' دلیا' ڈبل روٹی اس وقت تک نہ کھائیں جب تک زخم مندمل نہ ہو جائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ استعمال کے ساتھ ہی جلن دور ہو جائے گی۔ قرحہ کے لیے کم از کم ایک ماہ تک علاج جاری رکھیں۔

**پچکاری سوزاک:** رال سفیدہ اور پھٹکڑی بریاں ہم وزن لے کر سب کو کسی قدر پانی میں حل کر کے پچکاری کریں۔ اس سے سوزاک کو کلی طور پر آرام ہو جاتا ہے۔ افعال و اثرات میں عضلاتی اعصابی ہے۔

## متفرق نسخہ جات

**تریاق ہیضہ:** نمک خوردنی ایک تولہ' گل عشر ایک تولہ' کالی مرچ ایک تولہ' افیون ۳ ماشہ' سب کو کوٹ کر ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی پندرہ پندرہ منٹ بعد آب ادرک سے کھلائیں۔

**تریاق گردہ:** نوشادر ایک تولہ' سہاگہ ایک تولہ' ہجی ایک تولہ' شورہ قلمی تین تولہ' الائچی کلاں ۳ تولہ' تخم بکائن ۲ تولہ' تخم نیم ۲ تولہ' سنگ یہود ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلی چار دواؤں کو کوٹ کر سفوف بنائیں پھر اس میں سنگ یہود ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔ پھر باقی دوائیں ملا دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک شربت شہد نیم گرم سے کھلائیں۔

**غذا:** چائے' دودھ' شوربا میں خوب گھی ڈال کر پلائیں۔ شدید بھوک میں حلوہ گھی میں تر بتر کھلائیں۔

**روغن اوجاع:** روغن کنجد آدھ پاؤ' رتن جوت آدھ پاؤ' کافور ۱/۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** رتن جوت کو جوکوب کر کے روغن میں جلائیں۔ آخر میں کافور حل کر لیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی حار) ہر قسم کے دردوں کے جوڑوں کے لیے مفید ہے۔ اس کے استعمال سے ٹوٹی ہڈی جڑ جاتی ہے۔ ٹوٹی ہوئی ہڈی کو اچھی طرح باندھ کر پٹی کو تیل سے تر کر دیں۔ تین چار روز بعد پٹی کو کھول دیں۔ اگر ہڈی پوری طرح نہ جڑی ہو تو پٹی پھر باندھ

دیں اور اوپر تیل ڈالتے رہیں۔ بڑے معرکے کی چیز ہے۔

**اپریشن مرہم:** جمالگوٹا ۵ تولہ' سن لائیٹ صابن ایک ٹکیہ' سیندور ۵ تولہ' کاربالک ایسڈ ۳ تولہ' میٹھا تیل ۱۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے جمالگوٹہ کو خوب باریک پیس لیں۔ پھر صابن کو خوب کوٹیں اور دوسری دواؤں کو ملا کر مرہم تیار کریں۔ اسے کپڑے پر لگا کر مقام ماؤف پر لگا دیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی عضلاتی محرک) داد' چنبل' خارش' پھوڑے (گومڑ کی قسم کے) ناسور' بھگندر' گھمبیر' ناسور چشم پر لگائیں۔ سرطان تک کو مفید ہے۔ اس کے استعمال سے پھوڑا بہت جلد پک کر تیار ہو جاتا ہے۔ کجی اور ضعف باہ میں بطورِ طلاء استعمال کرا سکتے ہیں۔

**خضاب:** آملہ حسب ضرورت لے کر خوب باریک کر لیں۔ بوقت ضرورت لیموں کے عرق میں حل کر کے بطورِ مہندی و وسمہ لیپ کریں۔ پہلے ہفتہ میں تین بار لگائیں پھر کم کر دیں۔ بال سیاہ ہو جائیں گے۔ اس کے بعد ہفتہ میں صرف ایک بار لگاتے رہیں (عضلاتی اعصابی)۔

## ہلدی کے مفید مرکبات

**حب ہلدی:** ہلدی ایک حصہ' صابن دیسی عمدہ ایک حصہ' دونوں کو کوٹ کر گولیاں بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے تین گولی تک دن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی ملین) پرانا نزلہ زکام' پرانی کھانسی' پرانی بدہضمی' محرقہ بخار' ترشی معدہ' ترش ڈکاریں' پرانی پیچش' پیٹ' آنتوں اور مثانہ کے زخموں کے لیے بے حد مفید ہے۔

**سفوف ہلدی:** ہلدی ایک چھٹانک' ملٹھی ایک چھٹانک' بادیان ایک چھٹانک سفوف بنا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) مندرجہ بالا امراض میں مفید ہے۔ اسے سرمہ

نسوار کے طور پر بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

**دوائے ہلدی ملین:** ہلدی اور خمیرہ بنفشہ ہم وزن لے کر ملالیں اسے شہد میں بھی تیار کیا جا سکتا ہے۔

**مقدارِ خوراک:** دو ماشہ سے ۶ ماشہ تک۔

**افعال و اثرات:** غدی ملین حار ہے۔

**روغن ہلدی:** سفوف ہلدی ایک چھٹانک، پانی آدھ سیر، روغن زیتون ایک چھٹانک۔

**ترکیبِ تیاری:** تینوں اجزاء کو آگ پر رکھ کر پکائیں، جب پانی جل جائے تو چھان لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے تین ماشہ تک، داخلی اور خارجی طور پر مستعمل ہے۔

**افعال و اثرات:** غدی ملین شدید ہے۔

**اکسیر ہلدی:** ہلدی تین حصے، ریٹھا ایک حصہ، کوٹ کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے تین گولی تک پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی محرک حار ہے۔

**تریاق اصفر:** ہلدی نو حصے، شیر مدار تازہ ایک حصہ۔ دونوں کو خوب کھرل کر کے دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی سے تین گولی تک دِن میں چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی محرک حار شدید ہے۔ تپ دق کی حکمی دوا ہے۔ جسم کے کسی حصہ سے خون آنے کو روکتی ہے۔ پھیپھڑوں کے زخموں کو مندمل کرتی ہے۔ یہ ہمارا بیس سال کا آزمودہ ہے۔

**سرمہ ہلدی:** ہلدی اور سرمہ سیاہ ہم وزن لے کر سرمہ بنالیں۔

**خواص و اثرات:** سوزا کی آنکھ دکھنا کے لیے مفید ہے۔ داخلی طور پر ۲ چاول سے ایک رتی تک کھلا بھی سکتے ہیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی محرک ہے۔

## گندھک کے مرکبات

**اکسیر کبریت:** گندھک ۷ حصے، پارہ ایک حصہ، دونوں کو خوب کھرل کریں کہ سیاہ کجلی بن جائے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ۳ ماشہ تک پانی یا کسی مناسب بدرقہ سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی اکسیر ہے۔ اسے عام اطبا کجلی کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

**تریاق غدد:** گندھک ۳ تولہ، گل عشر ۳ تولہ، سہاگہ ۳ تولہ، سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ۴ چار رتی تک نیم گرم پانی سے کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** (غدی اعصابی) ہلکا ملین ہے۔ پرانی پیچش، پرانی کھانسی، نزلہ، دمہ کلوی پرانا بخار مثلاً ملیریا، دق الامعاء، پیشاب کی جلن کے لیے مفید ہے۔

**دیگر:** گندھک ہلیلہ سیاہ سوختہ ہموزن، سفوف بنائیں۔ ہلیلہ سیاہ کو گھی میں بریاں کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ سے چھ ماشہ تک۔

**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی ہے۔ عمدہ بلغمی ملین ہے۔ کھانسی، دمہ، بخار، پرانا نزلہ و زکام اور مقوی قلب ہے۔ معدہ اور آنتوں کو تقویت دے کر بھوک بڑھاتا ہے۔

**خمیرہ مفرح و مقوی قلب:** کشتہ سیپ ۱۰ ماشہ، روغن صندل ۱۰ بوند، خمیرہ گاؤزبان سادہ ۱۰ تولہ۔ خمیرہ میں تمام اجزاء خوب آمیز کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ۔

**افعال و اثرات:** (اعصابی عضلاتی) مفرح و مقوی قلب ہے۔ مزمن سوزش معدہ و امعا کو دور کرتا ہے۔ سینہ اور دِل کی جلن، حرقت بول، سوزش مقعد، پرانے نئے دست، سوزشی نزلہ، کمی خون، دُبلا پن وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**کلس رصاصی:** کشتہ عقیق چھ ماشہ، کشتہ رصاص ۲ ماشہ، دونوں کو ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی سے ایک ماشہ تک۔

# سرخ مرچ کے مرکبات

**حب مقوی باہ:** سم الفار ایک حصہ سرخ مرچ بارہ حصے رائی بارہ حصے۔ سب دواؤں کو ملا کر کم از کم چھ گھنٹے تک کھرل کریں' پھر دانہ مونگ کے برابر گولیاں تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں تین بار استعمال کریں۔

**افعال و اثرات:** بے حد مقوی باہ' ہاضم' مقوی بدن' دمہ بلغمی' وجع مفاصل' لقویٰ کے لیے بے حد مفید ہے۔ عضلاتی غدی ہے۔

**نوٹ:** رائی کی مقدار میں اضافہ کر دیا جائے تو بہتر ہوگا۔

**اکسیر ہیضہ:** سرخ مرچ' رائی ہم وزن لے کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** پندرہ پندرہ منٹ بعد ایک ایک گولی کھلائیں۔ تین چار خوراکوں میں عوارض کا خاتمہ ہو جائے گا۔ ہمراہ قہوہ یا پانی نیم گرم۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے۔ ہیضہ جیسی مہلک مرض کے لیے آب حیات سے کم نہیں ہے۔ چند خوراکوں سے قے و دست بند ہو جاتے ہیں۔ ہیضہ کی ہر حالت میں مفید ہے۔ اس کے علاوہ اعصابی تحریک کی تمام علامات کے لیے فوری اثر رکھتی ہے۔

**تریاق دمہ بلغمی:** سرخ مرچ' تخم حنظل رائی ہموزن لے کر نخودی گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں تین چار بار کھلائیں۔

**افعال و اثرات:** مقوی عضلات' مولد صفرا' منقی دماغ' بے حد ہاضم' دافع ریاح' شکم و امعا اور مصفی خون ہے۔ (عضلاتی غدی)۔

**اکسیر مصفی:** سرخ مرچ اور شنگرف رائی ہموزن سب ادویہ کو کوٹ کر نخودی گولیاں بنائیں۔

**ترکیبِ تیاری:** سب دواؤں کو کم از کم دو گھنٹے تک کھرل کریں۔

**افعال و اثرات:** بے حد مصفی خون ہے آتشک اور جذام کے زخموں کو مندمل کرتی ہے۔

نزلہ زکام بلغمی کھانسی دمہ سلس البول بندش وغیرہ کے لیے ایک کامیاب دوا ہے۔

**روغن فلفل احمر:** کسی طرح بھی روغن نکال کر کام میں لائیں۔ مندرجہ بالا امراض مین مفید ہے۔

**مقوی بدن و مولد خون:** سرخ مرچ ایک حصہ منقی سات حصے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدارِ خوراک: ایک ایک گولی دن میں چار بار چبا کر کھالیں۔ چند دنوں میں بے پناہ طاقت پیدا ہوتی ہے۔

**دوائے کالی کھانسی:** سرخ مرچ مٹی کے پیالہ میں رکھ کر جلالیں۔

ترکیبِ تیاری: حسب ضرورت جلی ہوئی مرچ شہد میں ملا کر چٹائیں۔

افعال و اثرات: عضلاتی غدی ہے کالی کھانسی نزلہ ریشہ میں بے حد مفید ہے۔

مقدار خوراک: دِن میں چار بار چٹائیں۔ چند دِنوں میں بے پناہ طاقت پیدا ہوتی ہے۔

**باری کے بخار کے لیے نسخہ:** کرنجوہ پھٹکری سفید بریاں ہر ایک ایک تولہ ہلیلہ سیاہ بریاں ایک تولہ نوشادر ایک تولہ اجزاء کو باریک کر کے لیموں کے رس میں کھرل کر کے دانہ نخود کے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی بخار آنے سے پہلے پانی سے کھلائیں۔

(۳۵۵) **دیگر:** پھٹکڑی سفید بریاں کر کے رکھ لیں بخار چڑھنے سے پہلے یا تھم جانے پر ۲ ماشہ کھلائیں۔

بدرقہ: اگر قبض ہو تو عرق پودینہ کے ساتھ ورنہ شربت بنفشہ کے ساتھ کھلائیں۔

**سدا جوانی کا نسخہ:** ناریل مقشر چھوہارہ کشمش دیسی کھانڈ مغز اخروٹ ہموزن لے کر سفوف بنالیں ایک تولہ گائے کے دودھ کے ساتھ صبح کو کھائیں۔ صحت و شباب برقرار رہیں گے۔

افعال و اثرات: عضلاتی اعصابی ہے۔ جریان لیکوریا ضعف باہ کثرت بول سلسل البول شوگر عام جسمانی کمزوری کے لیے مفید ہے۔

چھٹا باب

# فیضان صابرؒ

اس حصہ میں صابر مرحوم کے احباب' ساتھیوں اور تحریک کے سرگرم کارکنوں کے چیدہ چیدہ مجربات پیش کیے جارہے ہیں۔

## شمس الاطباء حکیم غلام نبی (مرحوم)

ایم-اے، گولڈ میڈلسٹ (صدر تحریک تجدید طب-پاکستان)

**تریاق ناسور:** کشتہ توتیا' کجلی ہموزن لے کر خوب کھرل کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** نصف رتی سے ایک رتی تک دِن میں تین چار بار تازہ پانی سے کھائیں اور اسے زیتون کے تیل میں ملا کر زخم کے اندر فتیلہ رکھیں۔ ناسور المقعد کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔ زخم کو اچھی طرح صاف کرنے کے بعد دِن میں دو بار فتیلہ رکھیں۔

**روغن اوجاع:** تخم حنظل دردرا کر کے پانی میں جوشائیں جب پانی نصف رہ جائے پن چھان کر ہم وزن روغن سرسوں میں ملا کر پانی میں جوشائیں۔ جب پانی نصف رہ جائے پن چھان کر ہموزن روغن سرسوں میں ملا کر آگ پر رکھیں۔ جب پانی جل جائے تیل کو صاف کر کے کام میں لائیں۔ اس روغن کی مالش اعصابی دردوں کا خاتمہ کرتی ہے۔

**جدید دل روز:** فینائل عمدہ کوالٹی ایک حصہ' روغن تارپین ایک حصہ' دونوں اجزاء کو باہم ملالیں۔

**فوائد:** اسے مقامی طور پر پرانے زخموں' ورموں' پھوڑے' پھنسی وغیرہ پر پھریری سے لگائیں۔

**مصفی علوی:** چرائتہ تین حصے' رسونت مصفی ایک حصہ' مغز تخم نیم ایک حصہ' اجزاء کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی سے کھائیں۔

فوائد: نہایت عمدہ مصفی خون دوا ہے۔

**فولادی:** بلادر ایک حصہ، ہرڑ ۲۴ حصے، دونوں کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

مقدارِ خوراک: ایک ایک گولی صبح وشام کھلائیں۔

فوائد: بھس، کمی خون، خون کا پتلا پن، عصبی کمزوری کے علاوہ پرانے نزلہ وزکام کو مفید ہے۔

**سفوف چنبل:** زنجبیل، نرکچور، چاکسو ہموزن لے کر باریک کر لیں۔

مقدارِ خوراک: ۶ ماشہ ایک بار پانی سے کھالیں، گھی زیادہ استعمال کریں۔

فوائد: چندروز کے استعمال سے چنبل کا خاتمہ ہو جائے گا۔

**حب آتشک:** رسکپور ایک حصہ، حنظل ۱۲ حصے، رائی ۱۲ حصے، اجزاء کو خوب باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

مقدارِ خوراک: ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی سے کھائیں۔

**حب مقوی خاص:** رائی ۲۰ حصے، نیلا تھوتھا ایک حصہ، فولاد ۴ حصے، اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

مقدارِ خوراک: ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی سے کھائیں۔

فوائد: مرض کے بعد کی کمزوری کو دور کرنے کے علاوہ خون کے سرخ ذرات پیدا کرتی ہے۔

**عرق مقوی بدن:** عرق اجوائن ایک بوتل، ٹنکچر زنجبیر س ایک اونس، ٹنکچر سٹیل ۲ ڈرام۔ اجزاء کو باہم ملا لیں۔

مقدارِ خوراک: ایک اونس دِن میں دوبار استعمال کریں۔

فوائد: بدن کو تقویت دیتا اور کھایا پیا جزو بدن بناتا ہے۔

**سیلانی:** ہلیلہ سیاہ بریاں ۶ حصے، نکس وامیکا ایک حصہ۔ دونوں اجزاء کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

مقدارِ خوراک: ایک ایک گولی دِن میں تین بار غذا کے بعد پانی سے کھلائیں۔

فوائد: رطوبات کو خشک کرنے کے لیے اپنا جواب آپ ہیں۔

## ممتاز الاطباء حکیم حاجی محمد یوسف (مرحوم) جہانیاں منڈی

**حب احتباس طمث:** نسخہ: ابہل ۴ تولے رائی ۲ تولے مرکی ۲ تولے سنبل الطیب ۲ تولے۔ سب کو باریک کر کے نخودی گولیاں بنا کر دیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ تا ۲ گولی دِن میں تین بار ہمراہ حب فربہی۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی مقوی رحم ہے۔ فوراً خون جاری کرتی ہے۔ موٹاپا اور بانجھ پن کے لیے بہترین دوا ہے۔

**حبّ فربهی:** نسخہ: بلادر ا تولہ مصبر ۲ تولہ حنظل ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** نہایت باریک کر کے چھوٹے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ تا دو گولی دِن میں چار بار۔

**افعال و اثرات:** افعال واثرات میں عضلاتی غدی ہے۔ اعصابی تحریک سے پیدا شدہ ہر علامت میں بہترین دوا ہے۔ کمزور اور دُبلے پتلے جسم والے مریض کو نہ دیں۔

**حب فواق:** نسخہ: مغز بادام ۵ تولہ چینی حسب ضرورت گھی دیسی ۵ تولہ بس تیار ہے جب بھی کھانے کی مزید خواہش ہو تو اسی طرح حلوہ بنا کر دے دیں صرف دو تین بار کھانے سے آرام آ جائے گا۔

**تریاق تبخیر:** نسخہ: سنڈھ ۲ تولہ لونگ ۲ تولہ دار چینی ا تولہ عقر قرحا ا تولہ جائفل ا تولہ شنگرف ا تولہ۔

**ترکیب:** سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی تا ایک ماشہ دِن میں تین بار ہمراہ قہوہ دیں۔

**سین رانی والا:** نسخہ: رائی ۳ تولہ مرچ سرخ ۳ تولہ سم الفار ۳ ماشہ۔

**ترکیب:** سب کو باریک کرلیں بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی دِن میں تین بار ہمراہ قہوہ۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی۔

**مرہم گلڑ:** نسخہ: دارچکنا ۱/۲ ۲ تولہ' پوٹاشیم آئیوڈائیڈ ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دارچکنا کو ۱/۲ اسیر پانی میں حل کرلیں اور کسی دوسرے برتن میں ۱/۲ پاؤ پانی میں پوٹاشیم آئیوڈائڈ حل کریں۔ جب دونوں الگ الگ پانی میں حل ہو جائیں تو ان کو آپس میں ملادیں اور رکھ چھوڑیں۔ بارہ گھنٹے کے بعد دوا نیچے بیٹھ جائے گی اوپر سے نتھار لیں اور جو کچھ نیچے ملے اسے شیشی میں محفوظ کرلیں۔ ایک حصہ اس دوا میں ١٦ حصہ ویزلین ملا کر کھرل کریں۔ سرخ رنگ کی مرہم بن جائے گی۔ مقام ماؤف پر مالش کریں' کھانے کے لیے حب فالج دیں۔

## فاضل طب حکیم الٰہی بخش عباسی (مرحوم) ملتانی

**تبخیر اور اس کا اصولی علاج:** تبخیر ایسا مرض ہے جو میرے خیال میں پرخوری محنت ومشقت کی کمی اور معدہ میں انجرات کی زیادتی وغیرہ سے پیدا ہوتا ہے۔ لہٰذا دوا کے بجائے اس کا علاج غذا پر کنٹرول اور مناسب غذا کے استعمال ہی سے کیا جائے تو کامیابی ہو جاتی ہے۔ اس لئے میں نے اپنے مسلسل تجربے کی بناء پر کچھ غذاؤں کے اصول وضع کئے ہیں۔ جو کہ بیماری کے ازالہ کے لئے کامیاب ثابت ہوئے ہیں۔

اجوائن دیسی نیم پاؤ' پودینہ دیسی ا پاؤ' تارامیرا پاؤ۔

سب کا معروف طریقہ سے ۳ سیر عرق کشید کریں۔ اس عرق میں مندرجہ ذیل مسالحہ جات ملا کر انجیر خشک کا اچار بنائیں۔ انجیر خشک اسیر بغیر اُبلی ہوئی۔ تیزاب گندھک ۲ تولہ' نمک مرچ رائی حسب ضرورت۔ اچار کی تیاری کے بعد ایک انجیر صبح ایک دوپہر ایک شام (غدی عضلاتی)۔

**ناشتہ:** قیمہ بڑے یا چھوٹے گوشت کا ۱/۲ پاؤ۔ چنے کی دال ا چھٹانک' اُبال کر اس میں حسب ضرورت اجوائن' پودینہ' ادرک' نمک' مرچ گرم مصالحہ پیاز اور لہسن ملا کر

سرسوں کے تیل سے شامی بنالیں۔

**ناشتہ:** گرم پانی میں نمک ملا کر پہلے مریض کو نہار منہ پلائیں اور قے کرائیں تا کہ رات بھر کی بلغمی رطوبات جو معدہ میں جمع ہو چکی ہوں خارج ہو جائیں۔ اس کے بعد چنے جو ریت کے بجائے نمک میں بھنے گئے ہوں۔ ۳ حصے میں کشمش ایک حصہ ملا کر کھلائیں اور بعد میں سبز چائے' اجوائن' سنگترہ کے پوست کا قہوہ بنا کر پلائیں جو گڑ سے میٹھا کیا گیا ہو۔

رات کو پوست سنگترہ اور مربہ حنظل کھلائیں' یا قے کے بعد مربہ آملہ اور مربہ سیب خاصے وزن میں جس سے بھوک کا احساس مٹ سکے کھلائیں۔

رات کو گلقند ۵ تولہ' مرچ سیاہ ۲ ماشہ' سونف ۳ ماشہ' اجوائن ۳ ماشہ خوب چبا کر کھلائیں۔ دوپہر کو صرف گوشت' بڑا ہو یا چھوٹا بغیر روٹی کے مذکورہ ترکیب سے بنا کر استعمال کرائیں۔ گوشت حسب ضرورت' اجوائن' پودینہ' لونگ' نمک' پیاز' لہسن حسب نسبت کو گھوٹ کر کپڑے میں باندھ کر پوٹلی بنائیں اور گوشت کے ساتھ ہانڈی میں پکائیں جب گوشت گل جائے تو پوٹلی کو نکال کر گوشت کی رطوبت خشک کرلیں۔ اور مرچ سیاہ اور زیرہ سیاہ چھڑک کر کھائیں۔

رات کو بھی مربوں وغیرہ سے گزارہ کریں روٹی نہ کھلائیں۔ اوّل تو ہم دوائی کے اس سلسلہ میں قائل ہی نہیں اگر چاہیں تو غدی عضلاتی ملین ہمراہ قہوہ مذکور کے استعمال کرائیں۔ معدہ کے مقام پر غدی عضلاتی مسہل کا پانی کی مدد سے طلاء بنا کر لگائیں۔

**اکسیر اختناق الرحم:** سمندر جھاگ ۱۰ تولہ' سرکہ انگوری ا بوتل' دونوں کو مٹی کی ہنڈیا میں گل حکمت کر کے ۱۰ اسیر اُپلوں کی آگ دیں۔ تیار ہونے پر باریک کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ صبح' دوپہر' شام ہمراہ پانی۔ دوائے مذکورہ ایک ماشہ زیرہ سفید کی کپڑے میں پوٹلی بنا کر پانی میں کچھ دیر بھگو کر مریضہ کی جائے مخصوص پر ٹکور کرائیں (عضلاتی اعصابی)۔

**برائے مغلائی پھوڑا:** انزروت ۲ تولہ' مصری ۲ تولہ' نیلا طوطیا ۳ ماشہ۔ سفوف بنائیں۔ مریض کے زخم پر پہلے نیم کے پتے اُبال کر باندھیں۔ کھرنڈ نرم ہو کر اُتر جائیں تو موٹے اور کھردرے دیسی ساخت کے کاغذ کا پنبہ بنا کر اس لئی سے چپڑ کر اور دوائی کو زخم پر لگائیں۔ دوبارہ دوائی لگانے کے لئے سابقہ پنبہ اُتارنا ہو تو اس کو نیم کے پتوں کے جوشاندہ سے نرم کر لیں۔ خشک حالت میں پنبہ اُتارنے سے گوشت کے چھل جانے کا خطرہ ہوتا ہے۔

**برائے سرعت انزال:** سبوس اسپغول ۵ تولہ' چینی باریک شدہ ۲۰ تولہ' کشتہ مرجان ۶ ماشہ' کشتہ بیضہ مرغ ۶ ماشہ' کشتہ سہ دھاتہ ۶ ماشہ۔ باہم ملا کر استعمال کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳-۳ ماشہ صبح' دوپہر' شام کو کھلائیں۔ اس کے ہمراہ خارخسک (بکھڑہ) ۳ ماشہ' شیر گائے ایک پاؤ کی سردائی بنا کر سفوف کے ساتھ پئیں۔

**اکسیر سنگرھنی و جریان خون ہر قسم:** چونا ان بجھ ۲ تولہ' گوند کیکر ۲ تولہ' رال سفید ۲ تولہ' افیون ۳ ماشہ۔ پانی کی مدد سے نخودی گولیاں بنائیں۔ ایک ایک گولی صبح' دوپہر' شام ہمراہ پانی۔

**سفوف سماق:** اناردانہ ۵ تولہ' آملہ خشک ۵ تولہ' زیرہ سفید ۵ تولہ' صندل سفید ۵ تولہ' پوست بیرون پستہ ۲/۱ ۲ تولہ' پوست سماق ۸ تولہ' سفوف بنائیں۔

سنگرہنی کے مریض کو گولیوں کے ساتھ ایک ایک ماشہ کی پڑیا بھی کھلائیں۔ اس کے علاوہ ہیضہ' تخمہ' اور بدہضمی کے دستوں کے لیے اکسیر ہے (عضلاتی اعصابی)۔

## مجرباتِ فاضل طب حکیم محمد عظیم قاسمی (مرحوم)

### حجازی دواخانہ دِل محمد روڈ لاہور

**حب اوجاع:** ہوالشافی' سم الفار سفید' میٹھا تیلیہ سفید' شنگرف رومی جائفل' جاوتری' عقر قرحا' بالسویہ (ہموزن)۔ ادرک کے پانی میں گولیاں بنائیں۔ حب بقدر مونگ یا مرچ سیاہ۔ ایک ایک گولی صبح و شام' یہ عضلاتی غدی دوا ہے۔ تمام اعصابی مرضوں میں مفید ہے۔

قوت باہ کی خاص دوا ہے۔ فالج میں بہت مفید ہے۔ اعصابی دردوں میں مفید ہے۔

**سفوف مصطگی:** (عضلاتی اعصابی ممسک) مصطگی رومی ایک تولہ' پوست خشخاش ایک تولہ' مائیں ۵ تولہ۔

**خوراک:** ۲ رتی سے ۴ رتی تک۔

**فوائد:** جریان کی خاص دوائی ہے۔ نزلہ اور دستوں کی مجرب دوا ہے۔ بچوں کو ایک رتی سے ۲ رتی تک بچوں کے دست پیچش میں بہت مفید ہے۔ سیلان الرحم میں بھی مجرب دوائی ہے۔

**سفوف احمر:** (غدی اعصابی محرک) ھوالشافی۔ گیرو ا تولہ، نوشادر ا تولہ، مرچ سیاہ ۲ تولہ۔

**خوراک:** ۲ رتی سے ۴ رتی تک۔ پیچش، احتلام کی خاص دوائی ہے۔ اس کے استعمال سے یرقان بھی دور ہو جاتا ہے۔ غذا میں گھی کا استعمال زیادہ کریں۔ مسوڑھوں پر ملنے سے درد دانت دور ہو جاتا ہے۔

**تریاق برص:** ھوالشافی۔ گندھک آملہ سار ۱۰ تولہ' گھی میں مدبر کریں یا دودھ میں ۷ بار مدبر کریں۔ ترپھلہ ۱۰ تولہ' حب بقدر نخود۔ ۱۰ تولہ' باپچی پانی میں پکا دیں' پانی پاؤ بھر ڈالیں۔ جب ایک چھٹانک رہ جائے اس کی مدد سے گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی صبح' دوپہر' شام۔

**فوائد:** برص کے علاوہ زکام' تمام اعصابی امراض میں مفید ہے۔

**حب ابیض:** (عضلاتی اعصابی) شب یمانی ۱۰ تولہ' ان بجھ چونا ۱۰ تولہ' ان بجھ چونا کو علیحدہ کوٹ کر باریک کریں شب یمانی بھی علیحدہ باریک پیسیں۔ پھر دونوں ملا دیں اور کھانڈ میں ڈال کر پانی ڈالیں۔ پانی حسب ضرورت ہو۔ پانی ڈالنے کے بعد معمولی سا جوش آئے گا۔ شب یمانی اور چونا یک جان ہو جائیں گے۔ پھر حب بقدر نخود بنائیں۔ تمام اعصابی امراض میں مفید ہے۔ عضلاتی اعصابی دوا ہے۔

**خوراک:** صبح' دوپہر شام ہمراہ آب تازہ۔ قبض کی صورت میں عضلاتی اعصابی مسہل دیں۔

## حکیم بشیر احمد علوی ایڈیٹر خزینہ حکمت لاہور

(۱) **تریاق صرع:** سم الفار سفید ایک حصہ، نحاس ۴ حصے، حنظل ۱۰ حصے، پارہ ۱۰ حصے، گندھک آملہ سار حسب ضرورت۔ اجزاء کو خوب باریک کر کے ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔
**خوراک:** ایک ایک گولی دِن میں تین بار غذا کے بعد کھائیں۔ مرگی کے لیے اکسیر ہے۔

(۲) **سفوف خروج المقعد:** یہ مرض غدی سوزش کا مظہر ہے اس کے لیے یہ نسخہ مفید ہے۔ سونف، ملٹھی، ہلدی ہموزن لے کر باریک کر لیں اور ایک ایک ماشہ دِن میں چار بار پانی سے کھائیں۔

(۳) **سفوف ہیضہ:** رائی، تخم پیاز، اجوائن، میتھرے ہر ایک ایک حصہ، گندھک چار حصے، اجزاء کو باریک کر لیں، ہیضہ کے مریض کے لیے مفید ہے۔ ۵-۵ منٹ بعد دوا دیں جب علامات میں خفت رونما ہو جائے دوا کا وقفہ بڑھاتے جائیں۔

(۴) **تریاق سوزش:** گندھک ۳ تولہ، ملٹھی ۴ تولہ، کیلومل ا تولہ، اجزاء کو خوب ملا لیں اور حسب ضرورت استعمال کرائیں۔ ہر قسم کی سوزش کو دور کرتا ہے۔

(۵) **حب سنگرھنی:** پارہ و گندھک کی کجلی ایک حصہ، ٹاٹری ایک حصہ، دو دو گرین کی گولیاں بنا لیں۔ ایک ایک گولی دِن میں چار بار پانی سے کھلائیں۔ سنگرہنی اور پرانے دستوں کے لیے مفید ہے۔

## حکیم محمد صدیق شاہین (مرحوم) محقق طب

**سفوف اوجاع (غدی اعصابی تریاق):** اجزاء: اجمود، باؤبڑنگ، سیندھا نمک، برادہ دیوار، پپلا مول، سونف، فلفل دراز، فلفل سیاہ، ہر ایک ایک تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۵ تولہ، تخم بدھارا، سونٹھ دس تولہ، علیحدہ علیحدہ پیس کر وزن کردہ ملائیں۔ اور گڑ کی چاشنی میں گولیاں بھی بنا سکتے ہیں۔
**مقدارِ خوراک:** ۵ تا ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب گرم یا عرق سونف۔

**افعال و اثرات:** جسم سے درد اور ریح کا خاتمہ کرتا ہے۔ درد گنٹھیا، جوڑوں، وجع المفاصل، لنگڑی یعنی عرق النساء، درد کمر و مقعد، اطراف زیریں بڑی آنت اور مثانہ سے اٹھنے والے درد جو مقعد و اعضائے تناسلیہ مردانہ و زنانہ کی طرف بڑھیں یا نیچے سے اوپر کی طرف آئیں (اعضائے مخصوصہ سے امعاء و مثانہ کی طرف) کزاز و تشنج و تحجر کے لئے بے نظیر تحفہ ہے۔ ریح اور گیس کے انجماد کو بے حد مفید ہے۔ عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی علامات کو فوراً تری پہنچا کر فوراً ختم کر دیتا ہے۔

**سفوف مبہی و مقوی** (اعصابی غدی) : اجزاء: اسگندھ ناگوری و بیخ بدھارا یعنی جڑ آکسن ہر دو جڑیں کوفتہ بیختہ برابر وزن۔

**ترکیبِ استعمال:** ۳ تا ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ۔

**فوائد و افعال:** اس کے مسلسل استعمال سے بے پناہ قوت شہوانی پیدا ہوتی ہے۔ دوران مباشرت لذت بڑھتی اور شہوت نہیں مٹتی۔ اور اگر جماع سے پرہیز کیا جائے تو چہرے پر جھریاں اور بیاض شعری (بال سفید ہونا) دور ہو جاتے ہیں۔ منی سے متعلقہ تمام عوارض مثلاً کمی پیدائش منی، سرعت انزال، احتلام مادہ کا رقیق ہونا، کمی باہ کو دور کرتی ہے۔ جرم تولید پیدا کرنے کمی حرارت کو دور اور حرارت و رطوبت اصلیہ میں معاون ہے۔ اگر پرسوت کے بعد عورت کے دودھ میں کمی ہو جائے تو اسے بھی دور کرتی ہے۔ بچوں کے لیے جب وہ دُبلے پتلے اور سوکھ جائیں تو مفید ہے۔ اگر اسے خوش ذائقہ بنانے کے لئے الائچی خورد ایک حصہ، اور چینی دوگنا ملا لیں تو بھی افعال و اثرات میں فرق نہیں آتا۔ مطب حکیم محمد صدیق شاہین کا مایہ ناز نسخہ ہے۔

## حکیم الحاج محمد شریف (مرحوم) صدر تحریک تجدید طب، پاکستان—لاہور

(۱) **جوارش املی:** املی ا پاؤ، آلو بخارا ا پاؤ، پودینہ دیسی ۵ تولہ، سنڈھ ۵ تولہ، انار دانہ ۱۰ تولہ، زرشک ۱۰ تولہ، منقیٰ ۱۰ تولہ، آملہ ۵ تولہ، ست لیموں ۵ تولہ، چینی ۳ سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** املی اور آلو بخارا کو پانی میں بھگو دیں۔ کچھ عرصہ بعد جب نرم ہو جائے تو ہاتھ صاف کر کے خوب ملیں اور موٹی چھاننی سے چھان لیں۔ دوسری تمام ادویات کا

باریک سفوف تیار کریں۔ املی آلو بخارا کے ذلال میں چینی ملا کر قوام تیار کر لیں۔ پھر زرشک اور منقیٰ کو کوٹ کر قوام میں شامل کر دیں۔ پھر باقی پسی ہوئی ادویات کا سفوف ملا دیں۔ بس تیار ہے۔ ست لیموں پکتے ہوئے قوام میں ملائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ تا ا تولہ دِن میں چار بار ہمراہ پانی یا قہوہ یا ویسے ہی چٹائیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ بے حد مقوی و محرک قلب ہے۔ صرف ایک خوراک سے ہی دِل خوش ہو جاتا ہے۔ ہیضہ جیسی موذی مرض میں جب پیاس کی کثرت اور قے کا زور ہوتا ہے اس سے بڑھ کر کوئی اور چیز مفید نہیں ہو سکتی۔ زبان پر لگتے ہی پیاس ختم کر دیتی ہے۔ حاملہ کی قے کے لیے تو آبِ حیات ہے۔ بچوں کے دست و قے کے لیے فوری اثر ہے۔ خوش ذائقہ ہونے کی وجہ سے بچے اور عورتیں خوشی سے کھا لیتے ہیں۔ اعصابی تحریک کی تمام علامات کے لئے استعمال کر سکتے ہیں۔

(۲) **حب صابر:** حنظل ا تولہ' رائی ا تولہ' گندھک آملہ سار ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک کر کے نخودی گولیاں تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا ۲ گولی دِن میں چار بار ہمراہ آبِ نیم گرم۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی ہے۔ قلب و عضلات کو مشینی طور پر تحریک دیتی ہے۔ بے حد مقوی قلب و عضلات ہے۔ بغیر کسی تکلیف کے تمام بلغم بذریعہ پاخانہ خارج کر دیتی ہے۔ پیٹ میں رُکی ہوئی ریاح کے لیے بے حد مفید ہے۔ تبخیر معدہ کے لیے اچھی دوا ہے۔

(۳) **شربت مفید النساء:** مجیٹھ ۲/۱ ۲ تولہ' سوئے ۲/۱ ۲ تولہ۔ اجوائن ۲/۱ ۲ تولہ۔ تخم سن ۲/۱ ۲ تولہ۔ میتھے ۲/۱ ۲ تولہ۔ کپاس کی ڈوڈی ۵ تولہ' بندال ڈوڈہ ا تولہ' چینی ایک کلو۔

**ترکیبِ تیاری:** سب دواؤں کو کوٹ کر ڈیڑھ سیر پانی میں بھگو دیں۔ جب نصف سیر پانی رہ جائے تو پن چھان کر چینی شامل کر کے قوام پر لے آئیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی شربت ہے۔ حیض کی کمی یا بندش اور باؤ گولہ میں اکسیر ہے۔ اس کے مسلسل استعمال سے ماہواری کی جملہ خرابیاں دور ہو کر حمل ہو جاتا ہے۔ ایسی

عورتیں جنہیں بیس بیس سال حمل نہ ہوسکا ہو اس کے استعمال سے ان کا بانجھ پن دور ہو گیا ہے اور وہ اولاد جیسی نعمت سے مالا مال ہو گئیں۔

**(۴) اکسیر جگر:** ترپھلہ ۲/۱ پاؤ، سنڈھ ۲/۱ پاؤ، تیزپات ۲/۱ پاؤ، اجوائن دیسی ۲/۱ پاؤ، پودینہ دیسی ۲/۱ پاؤ، پتری فولاد ۱۵ تولہ، عرق اذراقی یا ٹنکچر نکس وامیکا ۱۰ تولہ، چینی ۱۰ سیر، درونج عقربی ۲/۱ پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** سوائے پتری فولاد اور عرق اذراقی کے سب ادویات کو کوٹ کر پندرہ سیر پانی میں بھگو دیں۔ صبح بارہ بوتل عرق کشید کریں۔ حسب ضرورت چینی ملا کر شربت تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے ۱ تولہ دن میں تین بار ہمراہ پانی یا چائے۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی مقوی شربت ہے۔ بے حد مقوی قلب ہے۔ معدہ و جگر کو تقویت دے کر سیروں خون پیدا کرتا ہے۔ شربت فولاد کا بدل ہے۔ ضعف معدہ بدہضمی، ضعف اشتہا کے لیے خاص چیز ہے۔ ان لوگوں کے لیے جنہیں کھایا پیا نہیں لگتا ان کے لیے تو ایک نعمت ہے۔ ضعف قلب کے مریضوں میں حیران کن مقوی اثر دکھاتا ہے۔

**(۵) سفوف ہاضم:** اجوائن دیسی ایک پاؤ، تیزاب گندھک حسب ضرورت، نمک خوردنی سفوف ایک سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** اجوائن کو چینی کے برتن میں ڈال کر اوپر تیزاب گندھک اس قدر ڈالیں کہ اجوائن تر ہو جائے تو اسے چوبیس گھنٹہ تک رکھ چھوڑیں۔ بعد ازاں نمک ملا کر باریک پیس لیں۔ بہترین سفوف ہاضم تیار ہو گا۔ یاد رہے بازاری نمک مولی اسی سفوف ہاضم کا بدلا ہوا نام ہے۔

**فوائد:** قے، بدہضمی، تبخیر معدہ، بھوک کا نہ لگنا وغیرہ کے لیے بہت مفید ہے۔

## ڈاکٹر ہنس راج شرما صاحب (انڈیا)

**(۱) تریاق بلڈ پریشر:** ست گلو ۱ تولہ، صندل سفید ۱ تولہ، کشنیز خشک ۱ تولہ، کشنہ

مرجان ۱ تولہ ورق یا کشتہ چاندی ۱ تولہ، گلسرخ ۶ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک پیس کر محفوظ کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی تا ۱ ماشہ دِن میں تین بار ہمراہ مربہ آملہ یا سیب۔

**افعال و اثرات:** اعصابی عضلاتی ہے۔ بے حد مقوی دماغ ہے۔ صفراوی امراض میں بھروسہ کی دوا ہے۔ سر چکرانا، دل دھڑکنا، ہائی بلڈ پریشر اور جریان خون کو فوراً روکتا ہے۔

**(۲) حب مقوی حافظہ:** ترپھلہ کھار، برہمی بوٹی کھار، کشتہ چاندی، سلاجیت اعلیٰ، طباشیر، نقرہ، جلاپہ ہموزن۔

**ترکیبِ تیاری:** سب دوائیں ہموزن لے کر باریک سفوف تیار کریں یا حب نخودی بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ تا ۲ گولی دِن میں تین بار ہمراہ پانی۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے یعنی محرک عضلات۔ محلّل اعصاب جگر ہے۔

**صفت خاص:** اس کے چند روز استعمال کرنے سے حافظ اس قدر تیز ہو جاتا ہے کہ برسوں کی بھولی ہوئی باتیں یاد آ جاتی ہیں۔ پڑھنے لکھنے سے دِل نہیں تھکتا، بھوک بڑھ جاتی ہے، غذا جزو بدن بننے لگتی ہے، معمولی قبض دور ہو جاتی ہے، اس کے علاوہ جریان، لیکوریا، زکام و دیگر بلغمی امراض میں بہترین دوا ہے۔

**(۳) ترکیب کشتہ چاندی:** برادہ چاندی ۱ تولہ، نوشادر ٹھیکری ۲½ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** ایک لوہے کی کڑاہی میں برادہ چاندی ڈال کر نیچے آگ جلائیں۔ جب خوب گرم ہو جائے تو نوشادر باریک کردہ کی چٹکی دیتے جائیں۔ آہستہ آہستہ جب نوشادر ختم ہو جائے اور دھواں نکلنا بند ہو جائے تو آگ سے اُتار لیں۔ خاکستری رنگ کا چاندی کا کشتہ تیار ہے جس نسخہ میں استعمال کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔

**(۴) معین حمل:** پیپل کی داڑھی ۴ تولہ، برادہ ہاتھی دانت ۴ تولہ، تخم شولنگی ۱ تولہ، ناگ کیسر ۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ ماشہ ہمراہ قہوہ دن میں تین بار سات روز تک بعد از فراغت حیض۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے بے حد مقوی رحم ہے۔ اس کے استعمال سے اوّل تو پہلے ماہ ورنہ دوسرے یا تیسرے ماہ انشاء اللہ ضرور حمل ہو جاتا ہے۔ اس نسخہ میں کمال یہ ہے کہ اس سے لڑکا ہی پیدا ہوتا ہے۔ اگر حمل ہو تو حمل کے دوسرے ماہ کے خاتمہ پر یا تیسرے ماہ کے شروع میں دینے سے شرطیہ لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

**نوٹ:** اگر اس نسخہ میں رحم خرگوش خشک کردہ ا تولہ اور کستوری ۳ ماشہ کا اضافہ کر دیا جائے تو نہایت قوی الاثر ہو جاتا ہے۔ بلکہ بانجھ کو دور کرنے کی اکسیری دوا تیار ہو جاتی ہے۔

**(۵) اکسیر معین حمل:** قلب الحجر اعلیٰ لے کر باریک پیس لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ قہوہ بعد از فراغت حیض سات روز تک دیں تو انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ پہلے مہینہ ہی میں حمل ہو جاتا ہے۔ اس میں کمال یہ ہے کہ اسقاط حمل کی عادی مریضہ کو حمل ضائع بھی نہیں ہوتا اور شرطیہ لڑکا پیدا ہوتا ہے۔

**(۶) سفوف معین حمل:** کنڈیاری سفید گل والی ا تولہ، زیرہ سیاہ اصلی ا تولہ، ڈاڑھی پیپل ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** تین دن میں تین بار ہمراہ دودھ گائے جس نے بچھڑا جنا ہو۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی ہے۔ اعلیٰ درجہ کی معین حمل ہے۔ اس کے استعمال سے کبھی ناکامی نہیں ہوتی۔ بعد از فراغت حیض صرف تین دن کھلانے سے حمل ہو جاتا ہے جو نرینہ ہوتا ہے۔ اگر اس کا استعمال ایک ہفتہ تک کرایا جائے تو ہمیشہ کے لیے بدل جاتی ہے اور ہمیشہ کے لیے لڑکے ہی پیدا ہوتے ہیں اگر حمل کے ڈیڑھ ماہ بعد چند دن کھلایا جائے تو عمر بھر کے لیے سو تبدیل ہو جاتی ہے۔

# حکیم مسلم ناصر صاحب

دواخانہ حکیم انقلاب عیسیٰ سٹریٹ نمبر ا فیض باغ - لاہور

**نسخہ برائے شوگر:** ہیرا کسیس ا تولہ ہڑ زرد سوختہ ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں ادویہ کو نہایت باریک پیس کر نخودی گولیاں بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲-۲ گولی صبح، دوپہر شام ہمراہ آب تازہ۔

# جناب حکیم غلام نبی صاحب

ایم - اے، گولڈ میڈلسٹ، ڈائریکٹر ادارہ تحقیقات طبیہ لاہور

**عطیہ خاص:** عشبہ، چرائتہ، منڈی ہر واحد مساوی کشتہ اذراقی ۱/۴ حصہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو باریک پیس کر نخودی گولیاں تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱-۱ گولی صبح و شام ہمراہ قہوہ یا آب تازہ استعمال کریں۔ غذا میں گھی کا استعمال رکھیں۔ اکثر عوارض جلد کے لئے بہت مفید ہے۔ خصوصاً ایسے عوارض جو ہیجان خون کے سبب لاحق ہوتے ہیں۔

کشتہ اذراقی تیار کرنے کی ترکیب یہ ہے۔ برگ نیم کوٹ کر نغدہ بنائیں۔ اس نغدہ کے درمیان کچلوں کو ترکیب سے رکھ کر ہلکی آنچ دیں تا کہ کچلے نیم کا رس چوس کر پھول جائیں ان کچلوں کو برگ نیم کے نغدہ سے نکال کر رکھ لیں۔ اب ان بجھ چونا لے کر اس کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر لیں۔ ان ٹکڑوں کو زمین پر پھیلا کر اوپر کچلے ترتیب سے رکھ کر ان بجھ چونے کے مزید ٹکڑے اوپر ڈال کر کچلوں کو پوری طرح ڈھانپ دیں بعد ازاں چونے کے ٹکڑوں پر پانی کے چھینٹے دیں۔ جب چونے سے گیس پوری طرح خارج ہو جائے تو کچلے نکال لیں اور جو جل جائیں انہیں پھینک دیں۔ بقیہ کچلے باریک پیس کر حسب ضرورت نسخہ میں ملا لیں۔

## جناب حکیم محمد یٰسین طاہر صاحب

مینیجر یٰسین دواخانہ دنیاپور ضلع ملتان

**نسخہ حب مقوی خاص:** اجزائے ترکیبی: کچلہ ۱ تولہ، کشتہ فولاد ۱ تولہ، رائی ۲ تولہ، مرچ سرخ ۲ تولہ، سنکھیا ۶ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو باریک پیس کر باہم ملا کر پانی کی مدد سے حب نخودی تیار کر لیں۔

**فوائد:** قوت باہ کے لیے بہت اعلیٰ چیز ہے۔ علاوہ ازیں بلغمی دمہ کے لیے بہت ہی مفید ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی دن میں تین یا چار مرتبہ ہمراہ قہوہ استعمال کرائیں۔

## جناب حکیم غلام رسول بھٹہ صاحب

صدر تحریک تجدید طب پاکستان۔ لاہور

**نسخہ دواء لمسک سادہ:** اجزائے ترکیبی: الائچی کلاں ۲ تولہ، الائچی خورد ۲ تولہ، زرشک شیریں ۵ تولہ، مصطگی رومی بریاں در گھی ۲ تولہ، چندن صغیر ۲ تولہ، دار چینی ۵ تولہ، زہر مہرہ خطائی ۳ تولہ، مویز منقیٰ ۵ تولہ، جلوتری ۱ تولہ، شہد سہ چند۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا لیں۔ مقوی قلب و عضلات دافع امراض باہ ہے۔

**دواء المسک خاص:** اجزائے ترکیبی: الائچی سفید ۱ تولہ، مصطگی رومی بریاں ۵ تولہ، دار چینی ۵ تولہ، زہر مہرہ خطائی ۳ تولہ، مروارید ۳ ماشہ، عنبر ۳ ماشہ، مشک ۱ ماشہ، زعفران ۳ ماشہ، عسل خالص ۲۵ تولہ، ورق نقرہ ۳ ماشہ، کیوڑہ حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر شہد میں ملا لیں بہت ہی مفید چیز ہے۔

**افعال و اثرات:** قوت کو بحال کرنے کے لیے لاجواب چیز ہے۔ عصبی امراض کے

لیے بہت نافع ہے اور تقویت قلب کے لیے دُنیائے طب کی مصدقہ اور مجرب چیز ہے۔

**حب ممسک:** اجزائے ترکیبی: زعفران ۱ماشہ، شنگرف ۱تولہ، افیون ۱تولہ، ست لوبان ۱تولہ، کافور ۳ماشہ، چھوہارے ۵تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر حب نخودی تیار کرلیں۔

**طریق استعمال:** دو گولی ہمراہ دودھ قبل از مباشرت۔

**حب سنگرھنی:** نسخہ اجزائے ترکیبی: انزروت ۵تولہ، افیون، مصطگی رومی ۱تولہ، شنگرف ۱تولہ، جدوار خطائی ۱تولہ، کچلی ۱تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ باریک پیس کر حب نخودی تیار کرلیں۔ ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ یا آب تازہ استعمال کریں۔ سنگرھنی کے لیے لاجواب چیز ہے۔

## حکیم شیر محمد صاحب کراچی

**نسخہ قطور ھاضم:** ست پودینہ ۱تولہ، ست اجوائن ۱تولہ، جوہر نوشادر ۱تولہ، کاربالک ایسڈ ۱تولہ، کافور ۱/۲ تولہ، روغن تارپین ۲تولہ، روغن زیتون ۳تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر دونوں تیلوں میں باہم ملا کر حل کرلیں۔

**فوائد:** بدہضمی، قے، تبخیر معدہ، احتلام وغیرہ کے لیے بہت مفید چیز ہے۔ آزمائش شرط ہے۔

## جناب حکیم سید اُمیر محمد شاہ صاحب

مہتمم انقلابی دواخانہ موضع تلونڈی تحصیل چونیاں ضلع لاہور

**سفوف مغلظ:** اجزائے ترکیبی: بہی دانہ ۱چھٹانک، سمندر سوکھ ایک چھٹانک، گوند کتیرا ایک چھٹانک، چھلکا اسپغول ایک چھٹانک، مغز بادام شیریں ایک چھٹانک، الائچی خورد ۱تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک کر کے سفوف تیار کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ صبح، دوپہر، شام ہمراہ دودھ یا آب تازہ۔

**قطورِ خاص:** روغن صندل خالص ۱۲ تولہ، روغن بیروزہ خالص ۱۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں کو باہم ملا لیں ۲ قطرے ہمراہ دودھ یا لسی استعمال کریں۔ سوزاک کے لیے مجرب چیز ہے۔

## جناب حکیم سید منظور حسین شاہ صاحب موضع تلونڈی ضلع لاہور

**حب ممسک:** اجزائے ترکیبی: تخم دھتورہ سیاہ ۱ تولہ، افیون ۱ تولہ، چرس ۱ تولہ، کافور ۳ ماشہ، سقمونیا ۶ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے تخم دھتورہ کو باریک پیس کر اس میں کافور ملا لیں اور پھر بقیہ ادویہ باہم ملا کر باریک پیس لیں۔ اور حب نخودی تیار کریں۔ یاد رہے ادویہ کی رگڑائی کم از کم ایک گھنٹہ تک ضرور کریں۔

**طریق استعمال:** ایک گولی ہمراہ دودھ شیریں گھی آمیز یا مٹھائی نہار منہ۔

**شیشہ توڑ سرمہ:** اجزائے ترکیبی: سرمہ سیاہ خالص ۲۰ تولہ، کشتہ جست ۵ تولہ، چاکسو مدبر ۲/۱ ۲ تولہ، فلفل دراز ۱ تولہ، رتن جوت ۳ ماشہ، سمندر جھاگ ۳ ماشہ، توتیا سبز ۲/۱ ۱ ماشہ، پھٹکڑی سفید ۳ ماشہ، کباب چینی ۶ ماشہ، کافور بھیم سینی ۶ ماشہ، رسونت ۱ تولہ، نوشادر ٹھیکری ۶ ماشہ، قلمی شورہ ۶ ماشہ، عرق گلاب ایک بوتل۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام چیزوں کو عرق میں کھرل کر کے باریک پیس لیں۔ آنکھوں کی کمزوری، دھند، جالا، ککرے، پربال وغیرہ کے لیے بہت ہی مفید چیز ہے۔

## جناب حکیم محمد اشرف شاہ صاحب

### فاضل تجدید طب چک نمبر 8BR 20 میاں چنوں ضلع ملتان

**نسخہ دافع سرعت:** تالمکھانہ ایک حصہ، ثعلب مصری ایک حصہ، سفید موصلی ایک

حصہ، سفید رال ایک حصہ، چھلکا اسپغول ایک حصہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا کر رکھ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ دودھ۔

## جناب حکیم عبدالصبور خان

ایم-اے، فاضل تجدید طب چک نمبر ۱۸، میاں چنوں ضلع ملتان

**نسخہ سفوف حیض:** اجزائے ترکیبی: ہینگ ا حصہ، ایلوا ا حصہ، مرمکی ۳ حصہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تینوں ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ پانی بندش خون کو دور کرنے کے لیے نافع ہے۔

## جناب حکیم رانا شیر محمد صاحب

رجسٹرڈ میڈیکل پریکٹیشنر شاہدرہ چوک مہاجر کالونی بہاولپور

**نسخہ سفوف سوکڑا:** اجزائے ترکیبی: زعفران ۳ ماشہ، مروارید اصلی ۲ ماشہ یا کشتہ صدف مروارید ی۲ ماشہ، عنبر ۲ ماشہ، کستوری ا ماشہ، جائفل ۳ ماشہ، جلوتری ۳ ماشہ، الائچی خورد ۶ ماشہ، زہر مہرہ ۶ ماشہ، عسل خالص سہ چند۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر شہد میں ملا کر رکھ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ۶ ماشہ تک ہمراہ قہوہ استعمال کرائیں بہت ہی لاجواب چیز ہے۔

**سفوف جریان:** اجزائے ترکیبی: برگ کیکر ۲ تولہ، پھول کیکر ۲ تولہ، چھلکا کیکر سوختہ ۲ تولہ، گوند کیکر ۲ تولہ، گٹھلی جامن ۲ تولہ، چھلکا انار ۲ تولہ، گٹھلی چھوہارہ ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ سے ۴ ماشہ ہمراہ آب تازہ یا قہوہ نہار منہ استعمال کریں۔ جریان اور لیکوریا کے لئے مجرب دوا ہے۔

## جناب حکیم لیاقت علی حسرت پاکپتن شریف

**نسخہ دانت درد:** اجزائے ترکیبی: ست اجوائن ۶ ماشہ' ست پودینہ ۶ ماشہ' کافور ۶ ماشہ' کاربالک ایسڈ ۶ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو جوکوب کر کے باہم ملا کر کسی شیشی میں ڈال کر بعد ازاں کاربالک ایسڈ ڈال کر کارک لگا کر دھوپ میں رکھ دیں۔ تھوڑی دیر کے بعد تمام ادویہ حل ہو کر تیل کی مانند ہو جائیں گی۔

**ترکیبِ استعمال:** دردشدہ دانت اور داڑھ پر روئی کے پھایہ سے دوا کو لگا دیں۔ فوراً درد بند ہو جائے گا۔

**گم لوشن:** اجزائے ترکیبی: ٹنکچر آیوڈین' ٹنکچر مر' ٹنکچر ایکونائٹ' ٹنکچر سٹیل' کلوز آئیل' یوکلپٹس آئل' کریازوٹ' کاربالک ایسڈ' کلوروفارم' منتھول' کافور' ہر واحد تین ماشہ۔ گلیسرین ۴ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اشیاء کو باہم ملالیں لوشن تیار ہے۔

**فوائد:** درد دانت مسوڑھوں کی سوجن' ماخورہ کے لئے بہت مفید ہے۔

## جناب حکیم محمد یوسف صاحب

### ممبر حلقہ تحریک تجدید طب پاکپتن ضلع ساہیوال

**نسخہ محافظ سنون:** اجزائے ترکیبی: نمک شیشہ ۵ تولہ' شیر مدار ۱۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** نمک کو جوکوب کر کے شیر مدار سے تر کریں بعد ازاں کوزے میں گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ باریک پیس کر محفوظ رکھیں۔ ایک ماشہ انگلی سے لگا کر دانتوں کو مل لیں اور نصف گھنٹہ کے بعد کلی کریں۔

**فوائد:** ماخورہ' دانتوں سے خون آنا' مسوڑھوں کی سوجن کے لئے بہت مفید ہے۔

**نسخہ برائے خونی دست:** بہیدانہ' اسپغول' گوند کیکر' ہر واحد ایک تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** گوند کو باریک پیس کر رکھیں۔ بہیدانہ اور اسپغول کی علیحدہ علیحدہ

کپڑے میں پوٹلی باندھ کر پانی میں لعاب نکال کر بعدازاں گوند کا سفوف ملا کر پلا دیں۔ دِن میں کم از کم تین مرتبہ ضرور پلائیں۔

## جناب حکیم حاجی محمد یعقوب صاحب

قادری دواخانہ رجسٹرڈ، ریلوے روڈ پاکپتن شریف

### بچوں کے سوکڑے کے لئے لاجواب نسخہ

**اجزائے ترکیبی:** مغزل کول ڈوڈا ۶ ماشہ' دانہ الائچی سبز ۶ ماشہ' طباشیر اصلی ۶ ماشہ' زرورد ۶ ماشہ' پوست ہلیلہ زرد ۶ ماشہ' نارجیل دریائی اصلی ۶ ماشہ' سنگ یہود ۶ ماشہ' زہرمہرہ خطائی ۶ ماشہ' مروارید اصلی ۴ رتی۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر بذریعہ شہد گولی بقدر دانہ مونگ تیار کریں۔

**ترکیبِ استعمال:** ۲ سال سے کم عمر کے بچہ کو ایک گولی اور دو سال سے زیادہ عمر کے بچہ کو دو گولی ہمراہ عرق سونف یا پانی روزانہ استعمال کرائیں۔ سوکڑے کا کامیاب علاج ہے۔

**جواھر مھرہ:** مروارید اصلی' عقیق عمدہ' سنگ یشب' شاخ مرجان' بیخ مرجان' ورق نقرہ' زہرمہرہ خطائی' زعفران اسپین' کستوری ہر واحد ایک رتی۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو عرق کیوڑہ میں کھرل کر کے سفوف تیار کرلیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ چاول خمیرہ گاؤزبان میں صبح نہار منہ استعمال کریں۔

**فوائد:** بیماری اور بیماری کے بعد کی نقاہت' دل و دماغ کی کمزوری کے لئے جواہر مہرہ کی افادیت کسی تشریح کی محتاج نہیں۔

## جناب حکیم مقبول احمد مدنی صاحب پاکپتن شریف

**دافع جریان:** سنگ جراحت ۱۰ تولہ' کرکس ۵ تولہ' کوکنار ۵ تولہ' لودھ ۵ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ ماشہ ہمراہ دودھ اُبلا ہوا صبح و شام غذا سے پہلے۔

## جناب حکیم محمد طاہر اشرف صاحب

## چک نمبر 37/SP داخلی پاکپتن

**حب قبض کشا:** ریوند چینی ا تولہ، ہرڑ زرد ا تولہ، جمالگوٹہ مدبر ۳ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تینوں ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا لیں اور بذریعہ شہد نخودی گولیاں تیار کر لیں۔ دو گولی ہمراہ آب تازہ قبل از نوم استعمال کریں۔

## حکیم ولی محمد انوار

## چک نمبر 37/SP داخلی پاکپتن

**سفوف دافع موسمی بخار:** اجزائے ترکیبی: گاؤدنتی ہڑتال ۲/۱ سیر پھٹکڑی سفید ۲/۱ سیر، آب برگ دھتورہ دو سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں ادویہ کو باریک پیس کر پانی میں بھگو دیں۔ جب خشک ہو جائے تب اس میں ۲/۱ ا سیر شیر مدار ڈال دیں۔ جب دودھ بھی خشک ہو جائے تب کسی کوزہ میں گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ دیں، سرد ہونے پر نکال کر استعمال کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی ہمراہ پانی یا قہوہ۔ موسمی بخار کے علاوہ بلغمی دمہ کے لیے بہت مفید ہے۔

**لاجواب منجن:** اجزائے ترکیبی: سبز کیسیس، نیلا تھوتھا۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں ادویہ ہم وزن لے کر باریک پیس کر توے پر ڈال کر نیچے نرم آگ جلائیں۔ جب دوا قدرے خاکستری رنگ کی ہو جائے تو تیار ہے۔ بعد ازاں شب یمانی سوختہ ۵ تولہ، بحساب فی تولہ سابقہ دوا میں ڈال کر سفوف بنا لیں۔ پھر اس میں ٹنکچر آیوڈین چار قطرے بحساب فی تولہ، پاک دھارا ۸ ا قطرے، بحساب فی تولہ، کاربالک ایسڈ ۳ قطرے بحساب فی تولہ، باہم ملا کر رکھ لیں، بہترین منجن تیار ہے۔ ماسخورہ بہتے ہوئے خون کو

فوراً روکتا ہے۔

## جناب انقلابی معالج حکیم سید صادق حسین شاہ صاحب

محلّہ گڑھ خانہ، سمندری روڈ، گوجرہ منڈی ضلع لائل پور

**برائے ڈبہ اطفال** (**نمونیہ بچگان**): ایک عدد دیسی انڈہ لے کر تقریباً ۲/۱ ۱ سال تک محفوظ مقام پر رکھیں۔ دریں اثنا اس کی زردی و سفیدی خشک ہو جائے گی۔ ہر دو کو چھلکا سے صاف کر کے باریک پیس کر سفوف بنا کر شیشی میں ڈال کر محفوظ رکھیں۔

**ترکیبِ استعمال:** ایک سال تک کے بچہ کو ایک چاوّل اور عمر کے مطابق چار چاول تک ایک رتی سے دو رتی تک عضلاتی غدی شدید میں ملا کر ہمراہ شہد یا مناسب بدرقہ مرض کی شدت و خفت کو مدِنظر رکھتے ہوئے پندرہ منٹ کے وقفہ سے تین گھنٹہ تک استعمال کرائیں۔

**نوٹ نمبر ۱:** بعض دفعہ ایک سال تک ہی رطوبت انڈہ خشک ہو جاتی ہے۔

**نوٹ نمبر ۲:** تحقیقات المجربات میں درج شدہ نسخہ غدی عضلاتی تریاق جو کہ لہسن میں تیار کیا جاتا ہے۔ اپنے افعال و خواص میں سو فیصد مجرب ہے۔ بچوں کو موت کی آغوش سے نکال لیتا ہے۔

**دافع عصبیت:** ان بجھ چونا باریک پیس کر کپڑ چھان کر لیں۔ پھٹکڑی سفید ہم وزن رگڑ کر باہم ملا کر حب نخودی تیار کر لیں۔ بچوں کی موسمی علامات کے لیے عجیب چیز ہے۔

## حکیم محمد اشرف شاہ صاحب

فاضل تجدید طب چک نمبر 20/8B، میاں چنوں ضلع ملتان

**دافع سرعت:** تالمکھانہ، ثعلب مصری، سفید موصلی، رال سفید، چھلکا اسپغول، ہر واحد لے کر باریک سفوف تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ دودھ یا آب تازہ استعمال کریں۔

## عطیہ جناب حکیم عبدالصبور صاحب

ایم اے فاضل تجدید طب، چک نمبر 20/8SR براستہ میاں چنوں، ضلع ملتان

**برائے ماہواری:** ہینگ ۱ حصہ، ایلوا ایک حصہ، مرمکی ۳ حصہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ پانی استعمال کرائیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی غدی۔

**فوائد:** بے قاعدہ ماہواری کے لیے بہت مفید ہے اور خاص طور پر جن کے خون کی آمد میں تسلسل ختم ہو جائے کے لیے بہت اعلیٰ چیز ہے۔

## عطیہ حکیم و ڈاکٹر محمد احمد

انقلابی شفاخانہ چک نمبر 132/4-R، بنگلہ تیم والا، تحصیل ہارون آباد، ضلع بہاولنگر

**خارش دور:** گندھک آملہ سار، منسل دونوں ہم وزن لے کر علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں اور باہم ملا کر رکھ لیں۔ بوقت ضرورت روغن تارامیرا میں ملا کر جسم پر مالش کریں اور دھوپ میں بیٹھ جائیں۔ جب پسینہ آ جائے تو جسم کو خشک کرنے کے بعد صابن سے نہا لیں۔ میرا مجرب المجرب نسخہ ہے۔

## عطیہ جناب حکیم پروفیسر فضل کریم صاحب

### فاضل تجدید طب-لاہور

**مکسچر کا سر ریاح:** عرق سونف ایک اونس، عرق اجوائن دو اونس، عرق پودینہ دو اونس، ست پودینہ ۱/۲ ماشہ، سوڈا بائی کارب ۶ ماشہ، سپرٹ ایمونیا ایرومیٹک ۶ قطرے، زنجبیل مسفوف ۶ ماشہ، سیرپ غدی اعصابی ۱ اونس۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اشیاء کو باہم ملا کر رکھ لیں۔
**مقدارِ خوراک:** ۲/۱ اونس دِن میں ۲ یا ۳ دفعہ استعمال کریں۔
**افعال و اثرات:** غدی اعصابی۔
**فوائد:** تبخیر معدہ' بھوک کا نہ لگنا' بدہضمی' فاسد ریاح وغیرہ کے لیے تریاق ہے۔

## عطیہ حکیم غلام محمد چاولہ

مالک چاولہ پنسار سٹور مین بازار میلسی

**نسخہ برائے سنگرھنی:** بیل گری ۵ تولہ' تخم جامن ۱ تولہ' رال ۲ تولہ' پوست کوکنار ۲ تولہ' ست لیموں ۱ ماشہ' انار دانہ ۲ تولہ' اجوائن ۶ ماشہ۔
**ترکیب:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا لیں۔

بوقت ضرورت ۳ ماشہ دوا لے کر ۲/۱ پاؤ دہی میں ملا کر کھلائیں دن میں تین چار مرتبہ استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سنگرہنی ختم ہو جائے گی۔ علاوہ ازیں بچوں کے ہرے دستوں اور قے وغیرہ کے لیے بھی نافع ہے۔

## عطیہ جناب حکیم محمد عالم مرزا

رجسٹرڈ میڈیکل پریکٹیشنز، نزد گورنمنٹ اسلامیہ ہائی سکول، پاکپتن

**حب اصلاح قوائے باطنہ:** جند بیدستر ۷ ماشہ' حلیتت' عقرقرحا' عود صلیب ہر واحد ۲/۱ ۴ ماشہ' عنبر ۴ رتی' زعفران ۶ ماشہ' جدوار خطائی ۴ ماشہ۔
**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر بذریعہ شہد گولی بقدر فلفل سیاہ تیار کر لیں۔
**افعال و اثرات:** غدی عضلاتی۔
**مقدارِ خوراک:** ایک گولی' صبح' دوپہر' شام ہمراہ قہوہ گھی آمیز۔
**فوائد:** دیکھو غدی عضلاتی ادویہ۔

**اعصابی عضلاتی تریاق جدید:** کافور قیصوری، بنسلو چن، صندل سفید، گوند کیکر، تخم خرفہ، کشتہ قلعی، کشتہ مرجان ہر واحد ا تولہ، کشتہ نقرہ ۳ ماشہ، حبوب نخودی تیار کر لیں۔

**فوائد:** صرع اطرافی جس میں دورہ سے پہلے یہ احساس پیدا ہوتا ہے کہ کوئی چیز ہاتھوں اور پاؤں سے اوپر چڑھ رہی ہے۔ رعشہ خصوصاً اس رعشہ میں جو بچوں اور نوجوانوں کو ہوتا ہے، نزلہ جس میں بلغم رقیق بہتا ہو اور اختلاج القلب کے علاوہ پرانے اسہال، قروح الامعاء اور زحیر مزمن کے لئے بہت مفید ہے۔

## عطیہ جناب سنیاسی جمالدین صاحب مرحوم - پاکپتن شریف

**حب قبض:** تخم حنظل ۳ تولہ، مصبر ۳ تولہ، ہرڑ زرد ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر بذریعہ آب کنوار گندل گولی بقدر نخود تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** دو گولی ہمراہ پانی سوتے وقت کھائیں۔ صبح کھل کر اجابت آئے گی۔ دائمی قبض کو ختم کرنے کے لیے سنیاسی تحفہ ہے۔

## فخر طب حکیم و ڈاکٹر محمد یٰسین چاولہ

### پرنسپل نیشنل کارسپانڈنس انسٹیٹیوٹ رجسٹرڈ - لاہور

**نیو فروٹ سالٹ:** فارمولہ: ٹارٹار ایسڈ ۲ اونس، سوڈیم بائی کاربونیٹ ۲ اونس، میگنیشیم سلفیٹ ا اونس، پوٹاشیم بائی ٹارٹریٹ ۲ اونس، میگنیشیم سائٹریٹ ۲ اونس، چینی مسفوف ۴ اونس۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر میدہ چھاننے والی چھلنی یا باریک ململ کے کپڑے سے چھان کر حسب خواہش پیکنگ کر لیں۔ بہترین چیز ہے۔ نیو

فروٹ سالٹ سے بدرجہا بہتر ہے۔

**فوائد:** بدہضمی، پیٹ کی گرانی، قبض وغیرہ کے لیے بہت مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱ماشہ سے ۳ماشہ ہمراہ آب تازہ۔

**پاک بام:** فارمولہ: ویزلین سفید یا زرد ۲/۱سیر، ست پودینہ ۲/۱ ۲تولہ، ست اجوائن ۱تولہ، روغن تارپین ۲/۱ ۱تولہ، کافور ۱تولہ، سٹرک ایسڈ ۲/۱ ۲تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** لوہے، چینی یا سلور کے برتن میں سٹرک ایسڈ اور ویزلین باہم ملا کر نرم آگ یا واٹر باتھ پر پگھلا لیں۔ علاوہ ازیں کافور کو قدرے باریک پیس کر باقی ادویہ کے ہمراہ ملا کر کسی شیشی میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ جب وہ پگھل کر تیل کی مانند ہو جائیں تو مذکورہ بالا پگھلے ہوئے قوام کو نیچے اُتار کر اس میں ملا کر تمام مرکب کو سرد کر لیں اور حسب خواہش شیشیوں میں پیکنگ کر لیں۔

**فوائد:** یہ دوا بیرونی استعمال کے لیے ہے۔ سوداوی دردوں، نزلہ زکام، درد نمونیہ وغیرہ کے لیے مفید ہے۔ مقام مطلوبہ پر مالش کر کے دھوپ میں بیٹھ جائیں یا ٹکور کریں۔

**لاجواب روغن:** فارمولہ: روغن زیتون ۲/۱ پونڈ، کاربالک ایسڈ ایک اونس، کافور ڈیڑھ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** کافور کو کاربالک ایسڈ میں حل کر کے دونوں روغنوں میں ملا کر رکھ دیں۔ حسب خواہش پیکنگ کر کے رکھ لیں۔

**فوائد:** گندے متعفن اور عسر العلاج زخموں کے لیے بہت نافع ہے۔

**اکسیری روغن:** روغن کنجد ۱پاؤ، روغن تارپین ۲/۱ ۲تولہ، کاربالک ایسڈ ۶ماشہ، ہلدی مسفوف ۳تولہ، بجی ۳تولہ، کافور ۶ماشہ، آب برگ مدار ۲/۱ ۷تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** آب برگ مدار کو روغن کنجد نصف حصہ میں ملا کر آگ پر رکھ کر گرم کریں۔ جب پانی خشک ہو کر فقط تیل ہی رہ جائے تو نیچے اُتار کر تیل چھان لیں۔ بقیہ روغن کنجد میں بجی اور ہلدی کو حل کر دیں۔ علاوہ ازیں کافور کو کاربالک ایسڈ میں ملا کر حل کر لیں۔

بعدازاں تمام اشیاء کو باہم ملا کر رکھ لیں۔ پس اکسیری روغن تیار ہے۔

**فوائد:** چوٹ لگے مقام پر لگائیں، درد کو فوراً دور کرے گا۔ علاوہ ازیں صفراوی اورام کے لیے بھی مفید ہے۔

**میٹھی کونین:** یہ دوا ہر گھر میں موجود ہونی چاہئے۔ علاوہ ازیں اسے تیار کر کے مناسب پیکنگ کے ساتھ تجارت بھی کی جا سکتی ہے۔ مروجہ کونین سے بدرجہا بہتر اور سستی چیز ہے۔ صفراوی ملیریا کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔

**فارمولا:** چینی دو چھٹانک، شیر مدار ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں ادویہ کو باہم ملا کر اس قدر باریک پیس لیں کہ غبار کی مانند ہو جائے۔ بعدازاں گولیاں تیار کر لیں یا ویسے ہی پوڈر رہنے دیں۔

**فوائد:** ملیریا بخار کے علاوہ تپدق کے لیے بھی مفید ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے چار رتی تک ہمراہ آب تازہ۔ یاد رہے اگر مریض کو قبض ہو تو مسہل اعصابی غدی دے کر بعدازاں دوائی مذکور استعمال کرائیں۔

**برنل آئیل:** فارمولا: چونے کا پانی ا پونڈ، روغن تلی ا پونڈ۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں ادویہ کو باہم ملا کر بلوئیں۔ یاد رہے مدھانی سے بھی بلو سکتے ہیں۔ جس سے کہ یہ سفید رنگ کا ایملشن سا بن جائے گا۔

**فوائد:** جلے ہوئے زخموں کے لیے بہت ہی مفید چیز ہے۔ علاوہ ازیں رطوبتی اور متعفن زخموں کے لیے نافع ہے۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی۔

**ترکیبِ استعمال:** حسب ضرورت کپڑا لے کر روغن میں تر کر کے جلے ہوئے مقام پر رکھ دیں۔

**پت پوڈر:** فارمولا: اسٹارچ پوڈر ا پونڈ، زنک آکسائیڈ ۲/۱ پونڈ، سیلکھڑی مسفوف ا پونڈ، کافور مسفوف ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر حسب خواہش پیکنگ کرلیں۔
**فوائد:** موسم گرما میں بچوں کی پت کے لیے بہد مفید چیز ہے۔
**سیاہ مرہم:** روغن کنجد ۱ پاؤ' سندھور اعلیٰ کوالٹی ۱/۲ پاؤ' نیلا تھوتھا ۳ ماشہ۔
**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے روغن کنجد کو کسی لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر بذریعہ آگ گرم کریں اور نیلا تھوتھا باریک پیس کر ملا دیں۔ بعدازاں اس میں جھاگ سی پیدا ہونی بند ہو جائے تب اس میں سندھور ملا دیں۔ لوہے یا لکڑی کی سلاخ سے ہلاتے رہیں۔ جب سندھور کا رنگ سیاہ اور تیل تار چھوڑنے لگے تو اس وقت اُتار کر سرد ہونے دیں۔ بعدازاں حسب خواہش پیکنگ کرلیں۔ لاجواب مرہم تیار ہے۔
**فوائد:** گندے پھوڑے پھنسی کے لئے بہت ہی مفید ہے۔
**افعال و اثرات:** غدی اعصابی۔
**صابر مرہم:** فارمولا: زنک آکسائیڈ اعلیٰ ۵ تولہ' بورک ایسڈ ۵ تولہ' ویزلین سفید ۱/۲ سیر۔
**ترکیبِ تیاری:** ویزلین کو پگھلا کر نیچے اُتار لیں۔ دوسری ادویہ ملا کر اس قدر گھوٹیں حتیٰ کہ قوام کریم کی مانند ہو جائے۔ پس مرہم تیار ہے۔ اسے کھلے منہ والی شیشیوں کے علاوہ ٹیوبوں میں بند کیا جاسکتا ہے۔ بہت ہی لاجواب مرہم ہے۔
**فوائد:** زخموں کے علاوہ پت اور صفراوی خارش کے لیے بہت ہی مفید' کیل اور چھائیوں کے لیے اچھی چیز ہے۔ رات کو سوتے وقت تھوڑی سی مرہم چہرے پر مل لیں اور صبح اُٹھ کر گرم پانی سے چہرہ دھولیں۔
**افعال و اثرات:** اعصابی غدی۔
**حب بواسیر (ویدک نسخہ):** پارہ مصفّٰی ۱ تولہ' گندھک مصفّٰی ۲ تولہ' ابرک سیاہ ۱ تولہ' سیندھا نمک ۲ تولہ' چترک ۱ تولہ' فلفل دراز ۱ تولہ' سنڈھ ۱ تولہ' ہرڑ زرد ۱ تولہ' پوست ریٹھہ ۱ پاؤ' کنوار گندل ۱/۲ پاؤ' شیر تھوہر ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے پارہ اور گندھک کو باہم ملا کر آخر پر کنوار گندل کا پانی اور شیر تھوہر تھوڑی تھوڑی مقدار میں ڈال کر تمام مرکب کو رگڑتے رہیں۔ جب قوام گولی بننے کے قابل ہو جائے تب حب نخودی تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ا گولی صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔ بواسیر کے علاوہ ریحی دردوں، احتلام، خارش، تبخیر معدہ کے لیے بھی مفید ہے۔

**حب سعالی:** فارمولا: رب السوس مسفوف ۵ تولہ، اصل اسدس ۲ تولہ، بادیان ۳ تولہ، برگ گاؤزبان ۲ تولہ، نوشادر ٹھیکری ۳ ماشہ، نمک سیاہ ۱ ماشہ، ہلدی مسفوف ا تولہ، گوند ببول ۲/۱ چھٹانک، پوست کو کنار ا تولہ، ست پودینہ ۲/۱ ماشہ، چینی ا پونڈ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر شہد ملا کر حب نخودی تیار کریں۔

**طریق استعمال:** ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسیں۔

**فوائد:** کھانسی، نزلہ زکام، قے، متلی، پیٹ درد کے لیے بھی مفید ہے۔

**سرمہ راحت چشم:** فارمولا: سرمہ سیاہ ۲/۱ پاؤ، ست پودینہ ۲ رتی۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلے سرمہ کو باریک پیس لیں بعد ازاں ست پودینہ ڈال کر کھرل کریں، حسب خواہش پیکنگ کر کے فروخت کریں۔ منافع بخش چیز ہے۔

**سرمہ سفید:** فارمولا: سرمہ سفید ۵ تولہ، زنک سلفاس ۲/۱ ا تولہ، بورک ایسڈ پاؤ، ست پودینہ ا ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا لیں۔ پس سرمہ تیار ہے۔

**طریق استعمال:** ایک یا دو سلائی صبح و شام آنکھوں میں لگائیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی غدی۔

**سفید مسّی:** ہلیلہ زرد ۲ تولہ، عقر قرحا ۲ تولہ، تیزپات ۲ تولہ، پھٹکڑی سفید بریاں ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام اجزاء کو باریک پیس کر باہم ملا کر رکھ لیں۔ بہت ہی عمدہ چیز ہے۔

**سیاہ مسّی:** فارمولا: مائیں ا تولہ، مازو ۲/۱ ا تولہ، پھٹکڑی بریاں ۲ تولہ، ہلیلہ سیاہ ا تولہ،

آملہ ا تولہ، کسیس ۲/۱ا تولہ، کتھہ سفید ا تولہ، نیلا تھوتھا نیم بریاں ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملالیں۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی، دانتوں کی بدبو اور کیڑے کے لیے بہت اعلیٰ چیز ہے۔

**سرخ مسّی:** سپاری سوختہ ۲ تولہ، آملہ ا تولہ، پیپل لاکھ ا تولہ، پھٹکڑی سرخ بریاں ۲ تولہ، قرنفل ۲ ماشہ، دارچینی ۲ ماشہ، پوست درخت کیکر خشک ۵ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملالیں۔ پس مسّی تیار ہے۔ فوائد کے لحاظ سے جدید ٹوتھ پیسٹوں سے بدرجہا مفید مجرب ہے۔ دانت درد، کیڑا لگنا، مسوڑھے پھولنا، پیپ، ریشہ وغیرہ کے لیے بہت مفید ہے۔

**جرمنی یا پاک گرائپ واٹر:** فارمولا: عرق انیسوں وا یکوا انی سائی ا پونڈ، عرق زیرہ ا پونڈ (ایکوا کیرد آئی) عرق شبت (ایکوا انی تھائی) ا پونڈ، گلیسرین ۱۰ ا پونڈ، پوٹاشیم بائی کاربونیٹ ا پونڈ، سوڈیم وئیٹ چار اونس، آب قطر ۵۰ پونڈ، چونا آب نارسیدہ ۲/۱ پاؤ، گلوکوز لیکوئڈ یا خشک ۲/۱ سیر، پوٹا یم میٹا بائی سلفاس ۲/۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** آب مقطر میں چونا ڈال کر رکھ دیں۔ چوبیس گھنٹے گزرنے کے بعد پانی کو نتھار کر بذریعہ روئی یا کپڑا مقطر کرلیں بعدازاں بقیہ ادویہ کو یکے بعد دیگرے اس میں حل کرکے حسب ضرورت پیکنگ کرلیں۔

**تریاقی نسوار:** فارمولہ: نبات سفید ۵ ا تولہ، شیر مدار ا تولہ، آب برگ کنیر۔

**ترکیبِ تیاری:** نبات سفید کو پتھر کے کھرل میں ڈال کر شیر مدار آب برگ کنیر تھوڑی تھوڑی مقدار میں ڈال کر رگڑتے رہیں۔ جب دودھ و آب جذب ہو کر خشک ہو جائیں تب سنبھال کر رکھ لیں۔

**افعال و اثرات:** اعصابی۔

**دوسرا نسخہ:** نبات سفید ۱۲ تولہ، شیر مدار ا تولہ، سوڈا بائی کارب ۵ تولہ، پوٹاشیم پرمیگنیٹ ۲ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے نبات سفید میں شیر مدار کو جذب کریں۔ بعدازاں بقیہ ادویہ ڈال کر حل کر کے رکھ لیں۔

**فوائد:** صفراوی قے' سر درد' سرعت انزال' نزلہ بند و نزلہ حار کے لیے بھی مفید ہے۔

**زرد مرہم:** فارمولہ: بورک ایسڈ ۱/۲ تولہ' زنک آکسائیڈ ۱/۲ تولہ' موم چھتہ ۱/۴ اونس' ویزلین سفید ۱/۲ پونڈ' زرد رنگ آئیل کلر ۱/۲ ماشہ' روغن کنجد ۱/۲ اونس۔

**ترکیبِ تیاری:** ویزلین کو پگھلا کر نیچے اُتار کر رنگ کو روغن نیم گرم میں حل کر کے اس میں ملا دیں۔ بعدازاں زنک آکسائیڈ اور بورک ایسڈ ملا کر گھوٹ لیں۔ بہترین مرہم تیار ہوگی۔

**فوائد:** پھوڑے پھنسی کے علاوہ جلن اور درد کے لیے بھی مفید ہے' زخم کو بہت جلد درست کر دیتی ہے۔ علاوہ ازیں جلے ہوئے زخموں کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔

**برنل مرہم:** فارمولا: رال سفید مسفوف ۳ پاؤ' روغن کنجد ا سیر' برگ نیم تازہ ۱/۲ پاؤ' کاربالک ایسڈ ۱/۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے روغن کنجد کو کسی آہنی برتن میں ڈال کر چولہے پر رکھیں اور برگ نیم ڈال کر انہیں جلا لیں اور پھر روغن کو چھان لیں اور رال کو باریک پیس کر روغن میں ڈال کر دوبارہ آگ پر رکھیں۔ جب رال اچھی طرح تیل میں حل ہو جائے تو نیچے اُتار کر سرد کر لیں اور کاربالک ایسڈ ڈال کر حسب خواہش ڈبیوں میں بھر کر پیکنگ کر لیں۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی۔ قانون مفرد اعضاء کی روشنی میں جڑی بوٹیوں کے جوہر مؤثرہ سے تیار شدہ برنل مرہم نہ صرف جلے ہوئے زخموں کے لیے مفید ہے بلکہ دوسرے عام زخموں کے لئے مجرب دوا ہے۔ جلے ہوئے زخموں کو درست کرنا ہو تو ادنیٰ کرشمہ ہے۔

**ترکیب استعمال:** نیم ایک چھٹانک لے کر ا سیر پانی میں اُبال لیں اور اس اُبلے ہوئے پانی سے زخم شدہ جگہ کو دھو لیں اور پھر برنل مرہم سے کئی گنا مؤثر اور مفید مرہم ہے۔

**پاک دھارا:** فارمولہ: ست پودینہ ۲ تولہ' ست اجوائن ا تولہ' کافور ا تولہ' جوہر نوشادر ا

تولہ روغن تارپین ۲ تولہ کاربالک ایسڈ ۲/۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو کسی صاف شیشی میں ڈال کر اور کارک لگا کر دھوپ میں رکھ دیں۔ جب تمام ادویہ پگھل کر تیل کی مانند ہو جائیں تو سنبھال کر رکھیں مقدار بڑھانے کے لیے روغن گل کا اضافہ کیا جا سکتا ہے۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی۔

**فوائد:** ترش ڈکاریں، تبخیر معدہ، بدہضمی، بھوک نہ لگنا، ہیضہ، قے، قولنج وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

**طریق استعمال:** مذکورہ بالا امراض کے لیے پاک دھارا چار قطرے چینی میں ملا کر ہمراہ آب تازہ دن میں تین چار مرتبہ استعمال کریں۔ دانت درد کے لیے درد شدہ مقام پر ایک قطرہ لگائیں۔ سر درد کے لیے تین قطرے ماتھے پر مالش کریں، کان درد کے لیے چار قطرے روغن گل میں ملا کر حسب ضرورت استعمال کریں۔ ماخورہ کے لئے تین قطرے ۲ تولہ نمک خوردنی مسفوف میں ملا کر صبح و شام استعمال کریں۔ علاوہ ازیں ہر قسم کے لیے مقامِ درد پر حسب ضرورت لگا کر مالش کریں۔

**پودینہ کی گولیاں:** اجزاء: چینی مسفوف ۱ سیر، چونا بجھا ہوا ایک سیر، اسٹارچ پوڈر ۲/۱ سیر، ست پودینہ چار ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پہلی تینوں اشیاء کو باہم ملا لیں اور آخر پر پودینہ کو باریک پیس کر اس میں ملا کر اور پھر پانی کا چھینٹا دے کر قوام کا دانہ تیار کر کے گولیاں بذریعہ مشین تیار کر لیں۔

**دوسرا نسخہ:** اجزاء: ست پودینہ ۲ ماشہ، چینی مسفوف ۱ سیر، گوند کتیرا ایک چھٹانک۔

**ترکیبِ تیاری:** گوند کتیرا پانی میں بھگو دیں اور چینی میں ست پودینہ ملا کر گوند کتیرا کے محلول سے مرکب کا دانہ تیار کر کے بذریعہ مشین گولیاں تیار کر لیں۔

**تیسرا نسخہ:** کیولن پوڈر ۲ سیر، اراروٹ ۱ پاؤ، ست پودینہ ۴ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** مذکورہ بالا۔

**فریدی کاجل:** اگرہ صدیقی کے مقابل کا بہترین کاجل ہے۔ آنکھوں کی جملہ

امراض کا شافی علاج ہے۔

**نسخہ:** ویزلین سفید ۲/۱ پونڈ، کاجل (چراغ کی سیاہی) خود ساختہ ۲/۱ پونڈ، کافور ۴ ماشہ، ست پودینہ ۲/۱ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** کاجل کو ویزلین میں حل کرلیں بعدازاں کافور اور ست پودینہ کو باہم ملا کر ویزلین والے مرکب میں ڈال کر اچھی طرح حل کر کے حسب خواہش پیکنگ کر کے فروخت کریں۔

**لائنیو ڈکس:** فارمولا: موم چھتہ ۲/۱ اونس، ہارڈ موم ۲/۱ اونس، روغن زیتون ۱ تولہ، روغن السی ۱ تولہ، روغن تارپین ۱ تولہ، ویسلین سفید ۶ اونس، منتھول ۳ ماشہ، تھائیمول ۲ ماشہ، کیمفر ۲ ماشہ، جوہر مدار ۲ ماشہ، ہلدی ۲ ماشہ، سجی ۲ ماشہ، نمک خوردنی ۳ ماشہ، کاربالک ۴ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** روغن السی اور روغن زیتون باہم ملا کر دونوں موموں کے ہمراہ بذریعہ واٹر باتھ گرم کریں۔ علاوہ ازیں باقی ادویہ کو روغن تارپین میں ڈال کر حل کر کے رکھ دیں اور جب موم اور روغن پگھل کر پانی کی مانند ہو جائے تو ویسلین ملا کر نیچے اُتار کر قدرے سرد ہونے پر باقی ادویہ کا محلول ڈال کر حل کر کے حسب خواہش پیکنگ کرلیں لاجواب مرہم ہر قسم کی چوٹ، درد اور زخم کے لیے بہت مفید ہے۔

## کم خرچ اور بالانشین نسخہ جات

**دافع جریان کیپسول:** فارمولا: برگ ببول ۲/۱ ۲ تولہ، پوست ببول ۲/۱ ۲ تولہ، گوند ببول ۲/۱ ۲ تولہ، پھلی ببول ۲/۱ ۲ تولہ، چونا بجھا ہوا ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا کر چار نمبر کیپسول بھرلیں۔

**مقدارِ کیپسول:** ایک صبح، دوپہر، شام ہمراہ پانی یا قہوہ چائے استعمال کریں۔ جریان اور لیکوریا کے لیے بہت نافع ہے۔

**افعال و اثرات:** عضلاتی اعصابی۔

**مقوی باہ:** تخم پیاز ۳ تولہ' آردنخود نیم پختہ ۲ تولہ۔
**ترکیبِ تیاری:** دونوں کو باریک پیس کر باہم ملالیں۔
**مقدارِ خوراک:** ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ ہمراہ قہوہ چائے دِن میں تین مرتبہ استعمال کریں۔ قوت باہ کے لیے بہت مفید ہے۔
**مصفّی خون:** برگ نیم خشک ۵ تولہ' برگ درخت بیری ۲ تولہ۔
**ترکیبِ تیاری:** دونوں چیزوں کو باریک پیس کر باہم ملالیں۔
**مقدارِ خوراک:** اسے ۲ ماشہ تک ہمراہ آب تازہ دِن میں تین بار استعمال کریں۔ پھوڑے پھنسی اور خارش کے لیے تحفہ اکسیری ہے۔
**سنون شافی:** برگ کیکر خشک مسفوف ۳ تولہ' پوست کیکر خشک مسفوف ۲ تولہ' پھٹکڑی بریاں ۱ تولہ' چونا بجھا ہوا ایک تولہ۔
**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر رکھ لیں۔
**مقدارِ خوراک:** ہلتے ہوئے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ ریشہ وخون کی آمد روکتا ہے۔ اعصابی درد آنِ واحد میں کافور کر دیتا ہے۔ آزمائش شرط ہے۔
**دافع حدت:** اجزاء: برگ سپستان مسفوف' برگ شیشم مسفوف' برگ مغیلاں ہر واحد ہموزن۔ بہوپھلی مسفوف ۲/۱ حصہ۔
**ترکیبِ تیاری:** تمام اشیاء کو باہم ملا کر رکھیں۔ بوقت ضرورت ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک ہمراہ آب بارد استعمال کریں۔ سرعت انزال' پیچش خونی اور معدہ کی گرمی دور کرنے کے لیے لاجواب چیز ہے۔

## عطیہ جناب مس رضیہ صاحبہ - لاہور

**ہر قسم کے کپڑوں میں رکھنے کی ٹکیاں:** یاد رہے! فینائل کی بدبودار گولیوں کی جگہ اب یہ خوشبودار گولیاں کپڑوں میں رکھنے کے لیے استعمال کی جاتی ہیں۔
**فارمولا:** پیرافین ہارڈ ۳ پاؤ' خوشبو لوینڈر ۱/۲ اونس' ست پودینہ ۴/۱ ۱ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** پیرافین کو کسی برتن میں ڈال کر دھیمی آگ یا واٹر باتھ پر پگھلا لیں اور نیچے اُتار لیں۔ جب قوام سرد ہونے لگے تو اس میں ست پودینہ اور خوشبو ملا کر خوب گھوٹیں اور سانچوں میں بھر دیں۔ جم جانے کے بعد گولیاں نکال کر پلاسٹک کے کاغذ میں لپیٹ کر رکھیں۔

**نیلی سیاھی بنانا:** میتھیلین بلیو تین تولہ، آب مقطر ۵ سیر، گوند کیکر ۳ تولہ، کاربالک ایسڈ ۹ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تھوڑے سے پانی میں گوند کو باریک پیس کر ڈال دیں اور دوسرے روز گوند کو کپڑ چھان کر کے علیحدہ رکھ لیں اور پانی کو اُبال کر اس میں میتھیلین بلیو ڈال دیں اور ساتھ ہی ایک تولہ جامنی رنگ بھی ڈال دیں تو بہتر ہے۔ اس کے بعد گوند والا محلول ڈال دیں اور آخر پر کاربالک ایسڈ ملا دیں اور تمام مرکب کو دو تین روز کے لیے یونہی پڑا رہنے دیں۔ بعد ازاں کپڑ چھان کر کے حسب خواہش شیشیوں میں بھر کر پیکنگ کر لیں۔

**دوسرا نسخہ:** میتھلین بلیو ا تولہ، میتھلین وائٹ ۴ ماشہ، کاربالک ایسڈ ۴ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** مذکورہ بالا۔

**تیسرا نسخہ:** میتھیلین بلیو ۸ ماشہ، پانی اسیر، گوند کیکر ۸ ماشہ، کاربالک ایسڈ ۴ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** حسب سابق۔

## عطیہ حکیم رانا انیس احمد (بہاولپور)

**بال صفا کریم:** فارمولا: بیریم سلفائیڈ ۴/۱ ا پاؤ، زنک آکسائیڈ ۲/۱ ۲ پاؤ، ویزلین سفید ا پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** بیریم سلفائیڈ اور زنک اکسائیڈ کو ویزلین میں ملا کر اچھی طرح حل کر کے حسب خواہش کھلے منہ کی شیشیوں میں بھر کر مناسب پیکنگ کر کے فروخت کریں۔

**طریق استعمال:** قدرے کریم لے کر بالوں کی جڑوں تک اچھی طرح مالش کر دیں۔ تھوڑی دیر کے بعد صابن سے دھو دیں۔ بالکل صاف ہو جائیں گے۔

## حکیم نیک محمد چاولہ

مین بازار میلسی ضلع وہاڑی

**حب دمہ:** رائی ۳ تولہ، تخم دھتورہ ۲/۱ ۱ تولہ، ریوند چینی ۲ تولہ، زنجبیل ۲ تولہ۔

**ترکیب:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر شہد ملا کر حب نخودی تیار کر لیں اور ہمراہ مناسب بدرقہ استعمال کریں۔ بلغمی دمہ کے لیے عمدہ دوا ہے۔

**شربت نسواں:** پوست کوکنار ۵ تولہ، ڈوڈی کپاس ۲/۱ ۲ تولہ، پوست انار ۲/۱ ۲ تولہ، پانی ڈیڑھ سیر، چینی ۳ پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** تینوں ادویہ کو جوکوب کر کے پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ ۱۲ گھنٹہ کے بعد اسے آگ پر رکھ دیں۔ جب پانی ایک سیر رہ جائے تو نیچے اُتار کر پن لیں اور پھر اس میں چینی ملا کر دوبارہ آگ پر رکھ دیں جب قوام درست ہو جائے تو نیچے اُتار کر سرد ہونے پر بوتل میں ڈال کر رکھ دیں۔

**ترکیبِ استعمال:** ۱-۱ تولہ شربت صبح و شام استعمال کرائیں۔

**فوائد:** سیلان الرحم (لیکوریا) بے قاعدگی حیض، بانجھ پن، اعصابی دردیں، عصبی بے چینی، استرخاء رحم، جریان اور بلغمی کھانسی و دمہ کے لیے بھی نافع ہے۔

## حکیم فضل محمود لیاقت دواخانہ۔ پیسہ اخبار انارکلی لاہور

**قطور چشم سپیشل:** رسونت زرد ۲/۱ ۲ تولہ، عرق گلاب ۱۰ تولہ، شب یمانی بریاں ۳ ماشہ، ست لیموں ۲ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** رسونت کو عرق میں بھگو دیں جب اچھی طرح حل ہو جائے تو پھر اس میں پھٹکڑی اور ست لیموں ڈال دیں اور کچھ دیر بعد نتھار لیں۔ آخر پر یورک ایسڈ ۳ ماشہ ٹنکچر اوپیم ۱۵ قطرے ڈال کر حل کر کے استعمال کریں۔ آنکھوں کی جملہ بلغمی امراض کا واحد علاج ہے۔ درد چشم، آنکھوں کی زردی، ککرے، باہمنی وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

# حکیم محمد عیسیٰ

رام نگر چوبرجی (۲) آخری بس سٹاپ سانده کلاں لاہور

**گرائپ واٹر:** یہ ایک مشہور دوا ہے جوکہ امراض اطفال کے لیے مفید ہے۔

**نسخہ:** سوڈا بائیکارب ۲ تولہ' عرق سوئے ۱۰ تولہ' عرق سونف ۱۲ تولہ' عرق انیسوں ۱۵ تولہ' لائم واٹر (آب چونا) ۱۵ تولہ' گلوکوز یا شربت سادہ ۸ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر حل کر کے شیشیوں میں بھر کر رکھیں۔

**اکسیر ریگ مثانہ:** حجر الیہود ۱ تولہ' جوکھار ۱ تولہ' کھار مولی ۱ تولہ' قلمی شورہ ۱ تولہ' الائچی خورد ۱ تولہ' نوشادر ٹھیکری ۲/۱ تولہ' کہربا شمعی ۶ ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:** ۴ رتی سے ۱ ماشہ تک ہمراہ شربت بزوری یا صندل۔ ہفتہ بھر استعمال کرنے سے پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جاتی ہے۔ علاوہ ازیں سوزاک' تقاطر بول' سرعت انزال' نکسیر وغیرہ کے لئے بھی نافع ہے۔

**اکسیر چشم:** آنکھوں کی جملہ امراض کا واحد علاج ہے۔ آشوب چشم' دھند' جالا' پھولا' ناخونہ' موتیابند' ضعف بصر وغیرہ کے لئے پہلے روز ہی اپنے اثرات دکھاتا ہے۔

**نسخہ:** کافور خالص ۳ ماشہ' دانہ الائچی خورد ۵ عدد' کوزہ مصری ۲ ماشہ' شب یمانی بریاں ۱۵ تولہ' آب کیلہ ۲۵ تولہ' آب مکو سبز ۱۵ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا لیں اور ایک یوم آب کیلہ میں کھرل کریں اور بعد ازاں آب مکو شامل کر کے کپڑ چھان کر کے حسب خواہش شیشیوں میں بھر کر مناسب پیکنگ کر لیں۔

**ترکیبِ استعمال:** وقت ضرورت ڈراپر سے ایک ایک بوند آنکھوں میں ڈالیں اور پرانی بیماری کی صورت میں دوا کا استعمال مسلسل جاری رکھیں حتیٰ کہ مرض دور ہو کر صحت بحال ہو جائے۔

## حکیم منظور احمد بھٹی پنسار سٹور غلہ منڈی پاکپتن

**اکسیر دندان:** نسخہ: پھٹکڑی سوختہ ۲ تولہ' نمک خوردنی ۱ تولہ' چاک پوڈر ۱۰ تولہ' ست لیموں ۱ ماشہ' دارچینی مسفوف ۱ تولہ' قرنفل مسفوف ۱/۲ تولہ' فلفل سیاہ مسفوف ۱/۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر رکھ لیں دانتوں کی جملہ امراض کا واحد علاج ہے۔ دانتوں سے بدبو آنا' کیڑا لگنا' اعصابی درد' ماسخورہ' مسوڑھوں کی سوجن کے لئے نافع ہے۔

**سفوف خاص برائے بخار:** یہ سفوف انگریزی دوا انٹی فیبرین کا بدل ہے۔ بخار کو پندرہ بیس منٹ میں اُتار دیتا ہے۔ علاوہ ازیں سوزاک' تقاطر بول' بندش بول' سرعت انزال' ہائی بلڈ پریشر کے لیے بھی نافع ہے۔

**نسخہ:** نوشادر تری یا معدنی ۲ تولہ' قلمی شورہ ۱ تولہ' گل ارمنی ۲ ماشہ' جوکھار ۱/۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر سفوف تیار کرلیں۔

**ترکیبِ استعمال:** ۲ رتی سے ۱ ماشہ تک ہمراہ آب تازہ کھلائیں۔ دن میں دو تین بار یا کم وبیش بھی دے سکتے ہیں۔

## حکیم وزیر علی بھٹی - پاکپتن

**قبض کشا کھانڈ:** دائمی قبض کو دور کرنے کے لئے لاجواب دوا ہے۔ حاملہ عورتوں کو اس کا استعمال نہ کرائیں۔

**نسخہ:** مغز حب الملوک ۱ تولہ' چینی ۲۵ تولہ' بجھا ہوا چونا ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر باریک پیس لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے ۴ رتی تک ہمراہ آب نیم گرم استعمال کریں۔

## حکیم و ڈاکٹر محمد یٰسین ندیم لاہور

**سرمہ سفید:** نیلا تھوتھا ۱ ماشہ' پھٹکڑی سفید ۲ ماشہ' سرمہ سیاہ ۱۰ تولہ' عرق برگ نیم ۵

تولہ آب لیموں ۵ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا لیں۔ بعد ازاں عرق اور آب لیموں کو ڈال کر کھرل کرتے رہیں حتیٰ کہ تمام پانی جذب ہو جائے۔ خشک ہونے پر سنبھال کر رکھیں۔ رات سوتے وقت ایک ایک سلائی آنکھوں میں ڈالیں۔ جملہ عوارض چشم کے لئے بہت مفید ہے۔

## حکیم محمد سیف الدین سیف

**3/29 سوڈیوال کواٹرز، لاہور**

**حب خاص:** کشتہ شنگرف ۱ تولہ، سم الفار ۶ ماشہ، کشتہ فولاد ۲ تولہ، قرنفل ۱ تولہ، جائفل ۱/۲ تولہ، جلوتری ۱ تولہ، عقرقرحا ۱/۲ تولہ، تخم پیاز ۱ تولہ، کچلہ مدبر ۱/۲ تولہ، زعفران ۳ ماشہ، عنبر چار ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر مونگ کے دانہ کے برابر گولیاں تیار کر لیں۔

**ترکیبِ استعمال:** ایک سے دو گولی تک ہمراہ دودھ گھی آمیز۔ قوت باہ کے علاوہ عصبی دردوں، وجع المفاصل، جریان، کثرت بول، اعصابی کمزوری وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**اکسیر جگر:** ریوند چینی ۲ تولہ، ریوند خطائی ۲ تولہ، نوشادر ۱ تولہ، قلمی شورہ ۱ تولہ۔ سب کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ ہمراہ آب تازہ صبح وشام دیں۔

## حکیم سید عباس علی شاہ صاحب

**چونیاں ضلع لاہور**

**فریدیہ مرہم:** اجزاء: روغن سرسوں ۵ تولہ، نیلا تھوتھا ۶ ماشہ، رال سفید ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پیشتر نیلا تھوتھا اور رال کو باریک پیس کر روغن مذکور میں ڈال

کر حل کر لیں۔ ازاں بعد اس مرکب کو پانی سے دھوئیں یہ عمل مسلسل کرتے رہیں۔ حتیٰ کہ نیلا تھوتھا پانی میں اپنا رنگ دینا بند کر دے اور مزید تین چار مرتبہ دھو کر حسب ضرورت پیکنگ کر کے رکھ لیں۔

**افعال و اثرات:** غدی اعصابی۔

**فوائد:** ہر قسم کے سوداوی پھوڑے پھنسی، داد، چنبل وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

**صابری پلستر:** اجزاء: السی ۲ تولہ، کشمش ۲ تولہ، گوگل ۱ ماشہ، صابن ۱ ماشہ، گھی دیسی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** گھی کے علاوہ بقیہ تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر ٹکیاں تیار کریں بعد ازاں ٹکیہ کو گھی میں بریاں کر کے زخم پر رکھ کر کپڑے سے باندھ دیں۔ چند گھنٹوں میں فاسد مادہ خارج ہو کر زخم مندمل ہو جائے گا۔ ہر قسم کے زخموں پھوڑے اور پھنسیوں کے لئے لاجواب چیز ہے۔

## عطیہ حکیم ناصر محمد چاولہ

### چاولہ پنسار سٹور مین بازار میلسی

**حب قبض کشاء:** تخم حنظل ۱ تولہ، مصبر ۱ تولہ، غاریقون ۱ تولہ، سقمونیا ۱ تولہ، اجوائن خراسانی ۲/۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر بذریعہ شہد حب نخودی تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ گولی ہمراہ پانی سوتے وقت استعمال کریں۔ نئی اور دائمی قبض کا واحد علاج ہے۔ علاوہ ازیں بواسیر کے لئے بھی نافع ہے۔

**سفوف خاص:** اجزاء: پھول کیکر، بیلگری، حب الآس، امرود خشک، پوست انار، مائیں، سپاری سوختہ ہر واحد ہم وزن۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر باہم ملا لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ ہمراہ سکنجبین۔

**فوائد:** دست اور پیچش کے لئے نافع ہے۔ علاوہ ازیں جریان ولیکوریا کے لئے بھی مفید ہے۔

## حکیم بشیر احمد علوی ایڈیٹر خزینہ حکمت لاہور

**تریاق صرع:** سم الفار سفید ایک حصہ، نحاس ۴ حصے، حنظل ۱۰ حصے، پارہ ۱۰ حصے، گندھک آملہ سار حسب ضرورت۔ اجزاء کو خوب باریک کر کے ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔

**خوراک:** ایک ایک گولی دن میں تین بار غذا کے بعد کھائیں۔ مرگی کے لیے اکسیر ہے۔

## حکیم محمد علی رحمانی

انقلابی شفاء خانہ چوک بورا روڈ میاں چنوں

**لاجواب اعصابی مکسچر:** نسخہ: بورک ایسڈ ۶ گرام، گلیسرین ۱۱ اونس، ایکسٹریکٹ گلیسریز ا ایک اونس، ٹنکچر کیمفر ۲/۱ اونس، عرق گلاب ۲/۱ پونڈ، عرق گاؤزبان ۲/۱ پونڈ۔

**ترکیب:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر رکھ لیں، حسب ضرورت استعمال کریں۔

**فوائد:** خشک کھانسی، دمہ صفراوی، ٹی۔بی، نزلہ وغیرہ کے لیے لاجواب تحفہ ہے۔

**نور چشم:** نسخہ: ست پودینہ ۲ رتی، ست کافور ۲ رتی، ایکری فلیوین ۲ رتی، گلیسرین ۵ تولہ، عرق گلاب ۱ بوتل۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے ست اور ایکری فلیوین ملا کر کھرل کر لیں جب یکجان ہو جائیں تو گلیسرین ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔ پھر عرق گلاب ملا کر بوتل میں ڈال کر رکھ لیں۔ بس تیار ہے۔

**طریق استعمال:** دو دو قطرے آنکھوں میں ڈالیں۔

**فوائد:** نظر کا پھٹ جانا، آشوبِ چشم، ضعف بصر، آنکھ میں کسی چیز کے پڑ جانے کے لیے نافع ہے۔

## حکیم محمد شریف

بلالی شفاخانہ، جھر کل (مظفر گڑھ)

مکمل پتہ: چک نمبر 79A/T58 ڈاک خانہ جھر کل تحصیل لیہ ضلع مظفر گڑھ

**بلالی ائیر ڈراپس:** فارمولہ: آب دھتورہ ۱۰ گرام، آب ترب ۱۰ گرام، روغن کنجد سفید ۵ گرام، گلیسرین ا گرام۔

**ترکیبِ تیاری:** دونوں پانیوں کو روغن کنجد میں جلا کر پن چھان کر گلیسرین شامل کریں۔

**طریق استعمال:** ۲-۲ قطرے بوقت ضرورت کان میں ڈالیں۔

**فوائد:** درد، ثقل سماعت، خشکی، خارش وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**بلالی ائیر ون ڈراپس:** فارمولا: گلیسرین ۲۰ گرام، ٹنکچر یوڈین ۲۰ گرام، جنکشن وائیلٹ ا گرام۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر رکھیں۔

**طریق استعمال:** نیم گرم قطرے کان میں ڈالیں۔

**فوائد:** زخم، پیپ، ریشہ، پھوڑا، پھنسی وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

## حکیم ملک خیر الدین ڈوگر صاحب

چک فرید پور ڈوگراں تحصیل پاکپتن ضلع ساہیوال

**حب ذیابیطس:** فارمولا: افیون ا تولہ، شنگرف ا تولہ، سم الفار، کشتہ فولاد ہڑ رائی ۴ تولہ، خراطین خشک مصفٰی ۳ تولہ، تخم اسپند ۲ تولہ، نیلا تھوتھا ۲/۱ تولہ، بلادر ۲/۱ تولہ، زعفران ۲/۱ تولہ سرکہ جامن خالص حسب ضرورت، آب لیموں حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر ان میں سرکہ اور آبِ لیموں اس قدر ڈالیں کہ وہ تمام ان میں ڈوب جائیں۔ ۲۴ گھنٹہ کے بعد باریک پیس لیں۔ جب قوام گولی بننے

کے قریب ہوتو گولی بقدر دانہ مونگ تیار کر لیں۔ ذیابیطس کے لیے بہت مفید چیز ہے۔

**اکسیر لاجواب:** سم الفار ا تولہ' رسکپور ا تولہ' دار چکنہ ا تولہ' گندھک ۳ تولہ' پارہ ا تولہ' سرکہ انگوری ا پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب سے پہلے گندھک اور پارہ کو باہم ملا کر کجلی تیار کر لیں۔ ازاں بعد باقی ادویہ کو باریک پیس کر تمام کو باہم ملا کر ان میں سرکہ اس قدر ڈالیں کہ یہ تمام تر ہو جائیں دوسرے روز باریک پیس کر گولی بقدر دانہ باجرہ تیار کر لیں۔ ۱-۲ گولی ہمراہ قہوہ گھی آمیز۔ پرانے زخم آتشک' ہنجیراں وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

## ڈاکٹر محمد نعیم ساجد ہارون آباد

**پاک پوڈر:** فارمولا: دانہ الائچی خورد ۲ تولہ' ایسپرین ۲/۱ ۲ تولہ' فنسٹین ۲/۱ ۲ تولہ' کیفین سائیٹراس ۲/۱ ۴ تولہ' نوشادر ٹھیکری ۴ تولہ' گیرو ۲/۱ تولہ' سوڈا بائیکارب ا تولہ' طباشیر اصلی ۲ تولہ' برادہ صندل سفید ۲ تولہ' گل سرخ ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر سفوف تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی سے ۱ ماشہ وقت ضرورت ہمراہ آب تازہ۔

**فوائد:** درد گردہ' ریح' درد سر' درد معدہ' قے' متلی' بدہضمی وغیرہ کے لئے بھی مفید ہے۔

**کثرت حیض کی دوا:** نسخہ: سنگجراحت' گیرو' پھٹکڑی بریاں' ہر واحد ا تولہ۔ سفوف بنا کر تمام سفوف کی چھ عدد پڑیاں بنالیں۔ پوست کیکر ایک پاؤ۔ برگ کیکر ا پاؤ' ہر دو کو مناسب مقدار پانی میں بھگو دیں۔ کم از کم پانچ گھنٹہ کے بعد ان کا آب زلال لے کر شیریں کر کے اس کے ہمراہ ایک پڑیا' صبح' دوپہر' شام دیں۔ انشاء اللہ ماہواری درست ہو جائے گی۔

## انقلابی حکیم غلام رسول ملتانی فاضل تجدید طب ملتان

**طلاء عجیب:** کنتھریڈس مرہم بہ مقدار ۲ چنے استعمال کریں۔ بعد ازاں پانی میں

پوٹاشیم پرمیگنیٹ حل کر کے زخم دھوئیں بعدازاں حسب ذیل ٹکور کریں۔

**نسخہ:** خراطین خشک، جونک خشک، عقرقرحا، لونگ، جائفل، گھونگچی سرخ، مغز ناریل، مالکنگنی، کچلہ مسفوف ہر واحد ۱ تولہ، دارچینی، جند بیدستر، تخم قرطل، ہر واحد ۱ تولہ۔ تمام ادویہ کو باریک پیس کرایک ایک تولہ کی پوٹلی تیار کریں۔ رات کو بھینس کے گرم دودھ میں تر کر کے ٹکور کریں۔

**فوائد:** جلق، کجی، لاغری وغیرہ کے لئے مفید ہے۔

**حب سفید:** رائی، حنظل، گندھک ہر سہ ہموزن لے کر حب نخودی تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** اسے ۳ گولی تک ہمراہ آب تازہ استعمال کرائیں۔

**فوائد:** تمام سوداوی امراض کا واحد علاج ہے۔

**حب سرخ:** نسخہ: رائی ۳ تولہ، کچلہ ۱ تولہ، فلفل احمر ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باہم ملا کر بذریعہ پانی حب نخودی بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۱-۱ گولی صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔

**فوائد:** تمام بلغمی واعصابی امراض کے لیے نافع ہے۔

## ہومیوپیتھک ڈاکٹر جناب عبدالقیوم خاں صاحب ڈرگ روڈ کراچی

**پاک آئی لوشن:** فارمولا: زاج سفید خام ۱ ماشہ، قلمی شورہ ۱ ماشہ، کافور ۴ رتی، عرق گلاب ۱۰ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** ہر سہ ادویہ کو کھرل میں ڈال کر پیس لیں تھوڑا تھوڑا عرق گلاب ڈالتے جائیں یہاں تک کہ تمام حل ہو جائے پھر روئی کے پنبہ سے چھان کر بوتل میں ڈال دیں۔

**فوائد:** آنکھوں کی جملہ امراض کے لیے مفید ہے یعنی آشوبِ چشم، آنکھ کی سرخی و جلن، ضعف چشم وغیرہ۔

**کارمینیٹو کیپسول:** فارمولا: گندھک آملہ سار ۲ تولہ، پودینہ خشک ۵ تولہ،

زنجبیل ۲ تولہ، فلفل سیاہ ا تولہ، نوشادر ۲ تولہ، سوڈا بائیکارب ۲ تولہ، ست اجوائن ا ماشہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر چار نمبر کیپسول بھر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک کیپسول صبح، دوپہر، شام ہمراہ آبِ تازہ استعمال کریں۔

**فوائد:** تبخیر معدہ، پیٹ درد، درد گردہ، ریح، قبض، احتلام، بدہضمی وغیرہ کے لیے لاجواب تحفہ ہے۔ آزما کر دیکھئے۔

## حکیم مرزا محمد شمس الحق صدر گوگیرہ تحصیل اوکاڑہ ضلع ساہیوال

**طلاء:** زعفران، اجوائن خراسانی، قرنفل، جلوتری، لہسن، مالکنگنی، شنگرف ہر واحد ۲ تولہ۔ جند بیدستر، بیر بہوٹی، جائفل، خراطین خشک، بیش، گھونگچی سفید، دارچینی، عقرقرحا ہر واحد ۴/۱ تولہ۔ جونک خشک ۷ عدد، مغز سر کنجشک جنگلی ۶ عدد، چربی ریچھ، چربی شیر ہر واحد ۲/۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو بارہ پہر تک کھرل کریں۔ حسب ضرورت استعمال کریں۔

**فوائد:** عضو مخصوص کا دبلا پن، کجی، کمزوری وغیرہ کے لیے بہت مفید ہے۔

**حب لاجواب:** زعفران ا تولہ، کستوری ا تولہ، عنبر خالص ا تولہ، مروارید ا تولہ، کشتہ سونا ا تولہ، کشتہ شنگرف ا تولہ، کچلہ مدبر ا تولہ، کشتہ فولاد ا تولہ، جلوتری ا تولہ، لونگ ا تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر بذریعہ شہد حب مسور کے برابر بنالیں۔ ایک سے ۲ گولی ہمراہ دودھ گھی آمیز وقت ضرورت استعمال کریں۔

**فوائد:** قوت باہ کا خزانہ، طبعی امساک، کمی اشتہاء، ضعف اعصاب کے لیے لاجواب تحفہ۔ آزما کر دیکھئے۔

## انقلابی حکیم سلطان محمود قریشی لاہور

**حب مثانہ:** حجر الیہود، نوشادر ٹھیکری، دانہ الائچی کلاں، جوکھار۔

**ترکیبِ تیاری:** ان تمام کا سفوف تیار کرلیں۔ نہار منہ ہمراہ جوارش زرعونی استعمال کریں۔

**فوائد:** پتھری، جلن، رکاوٹ، سوزاک وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

**قطور چشم:** نسخہ: پھٹکڑی ۶ ماشہ، افیون ۴ ماشہ، پوست ہرڑ زرد ا تولہ، عرق گلاب ا بوتل، نیلا تھوتھا ا رتی۔

**ترکیبِ تیاری:** تینوں ادویہ کو باریک کر کے تھوڑے سے عرق میں کھرل کریں جب حل ہو جائیں تو باقی عرق ملا کر پن چھان کر رکھ لیں۔ حسب ضرورت استعمال کریں۔

**فوائد:** آنکھ دکھنا، نزول الماء، ضعف نظر، پانی بہنا، سرخی چشم، سوزش چشم، جلن، درد وغیرہ کے لیے مفید۔ علاوہ ازیں کان درد اور کان بہنے کے لیے مفید ہے۔

## حکیم محمد منور بی-اے، چاہ میراں روڑ لاہور

**سفوف سرعت:** نسخہ: موصلی سفید ۲ تولہ، ثعلب مصری ۲ تولہ، مغز پنبہ دانہ ۲ تولہ، ستاور ۲ تولہ، چھلکا اسبغول ۲ تولہ، دانہ الائچی خورد ا تولہ، کشتہ قلعی ا تولہ، کشتہ چاندی ا تولہ، کشتہ سہ دھاتہ ا تولہ، تالمکھانہ ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سوائے چھلکا باقی تمام ادویہ کا باریک سفوف تیار کریں، پھر چھلکا ملا دیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ا تولہ سفوف آدھ سیر دودھ میں کھیر پکا کر حسب ضرورت چینی اور گھی ملا کر کھلائیں۔

**فوائد:** سوزش گردہ مثانہ، سرعت انزال وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

**تریاق بواسیر:** نسخہ: مغز جمالگوٹہ ا تولہ، شنگرف ۱۲ تولہ، انزروت ۱۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر حب نخودی بنائیں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا ۲ گولی دن میں ۳-۴ مرتبہ۔

**فوائد:** بواسیر ہر قسم کے لیے مفید و مجرب ہے اور مصفی خون ہے۔

## حکیم عبدالعزیز

### العزیز دواخانہ خانیوال

**مرہم عام:** روغن سرسوں ۳ چھٹانک، برگ نیم ۱۰ تولہ، افیون ۱ ماشہ، موم ۱۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** برگ نیم روغن میں ملا کر چھان لیں۔ بعدازاں افیون اور موم ملا لیں۔ ہر قسم کے زخموں کے لیے مفید ہے۔

**صیفولین سیرپ:** نسخہ: شاہترہ، سرپھوکہ، منڈی بوٹی، چرائتہ، عناب، بسفائج، عشبہ، ہرڑ سیاہ، ہر واحد ۳ تولہ، پوٹاشیم آیوڈائیڈ ۱ تولہ، چینی ۲/۱ سیر، پانی حسب ضرورت۔

**نوٹ:** قوام تیار ہونے کے بعد آخر پر پوٹاشیم ڈالیں۔

**خوراک:** ۶ ماشہ سے ۱ تولہ تک۔

**فوائد:** بے حد مصفی خون ہے، ہر قسم کے پھوڑے پھنسی خارش وغیرہ کے لیے نافع ہے۔

### انقلابی حکیم فیض احمد فیض چوک بورا روڈ میاں چنوں

**تریاق غدد:** نسخہ: گندھک آملہ سار ۱ تولہ، گل عشر ۱ تولہ، سہاگہ بریاں ۱ تولہ، ست ملٹھی ۱ تولہ، سونف ۲ تولہ، پوست کو کنار ۱ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر سفوف تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۲ رتی یا ۴ رتی دن میں ۴ مرتبہ ہمراہ پانی۔

**فوائد:** پرانی پیچش، سعال کہنہ، نزلہ، دمہ، کلوی، پرانا بخار، ورم قصبہ وغیرہ کے لیے بھی نافع ہے۔

**اکسیر دندان:** نسخہ: لونگ ۱ تولہ، اجوائن دیسی ۵ تولہ، عقرقرحا ۵ تولہ، نوشادر ۵ تولہ، نمک خوردنی ۵ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** سب کو باریک پیس کر سفوف بنا لیں۔ حسب ضرورت منجن لے کر

دانتوں کی جڑوں میں رکھ دیں یا ہلکا ہلکا مل دیں۔

**فوائد:** درد دانت، کیڑا لگنا، ماسخورہ کے لیے لاجواب دوا ہے۔ اندرونی طور پر استعمال کرنے سے پیٹ درد، بدہضمی، ریاحی درد، ضعف معدہ کے لیے یقینی دوا ہے۔

## شمس الحکماء فخر الاطباء جناب حکیم محمد یوسف رحمانی صاحب
### میاں چنوں

**معجون یوسفی:** زردی بیضہ مرغ ۴ عدد، آرد ماللنگنی اسیر، قرنفل، جائفل، دارچینی، مغز اخروٹ، مرچ سفید، دکھنی ہر واحد ۴/۱ تولہ، فلفل سیاہ تولہ، گڑ کہنہ ایک سیر۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام چیزوں کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر باہم ملا کر حسب ضرورت شہد ملا کر رکھ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ سے اتولہ تک۔

**فوائد:** ضعف اعصاب، ضعف قوت باہ، اور بلغمی امراض کے لیے بہت مفید ہے۔

**حب بخار توڑ:** نسخہ: کرنجوہ اتولہ، پھٹکڑی سفید بریاں اتولہ، ہلیلہ سیاہ بریاں اتولہ، کشتہ گاؤدنتی اتولہ، نوشادر ٹھیکری اتولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویہ کو باریک پیس کر آب لیموں میں کھرل کر کے نخودی گولیاں تیار کر لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ا تا ۲ گولی دن میں چار مرتبہ ہمراہ قہوہ یا نیم گرم پانی۔ بلغمی اور موسمی بخاروں کے لیے لاجواب ہے۔

## حکیم محمد شریف حبیب انقلابی شفاخانہ بورا روڈ میاں چنوں

**حب اطفال:** نسخہ: جما لگوٹہ مدبر در دیسی گھی، کچلہ مدبر ہموزن گولی بقدر دانہ خشخاش۔ بچہ کو ایک گولی ہمراہ پانی یا سادہ شربت دیں۔

**فوائد:** ڈبہ، کھانسی، نمونیہ وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

**حب برص:** نسخہ: سم الفار ۳ ماشہ، تخم دھتورہ سیاہ ۶ ماشہ، زنجبیل ۱ تولہ، باچی ۲ تولہ، پوست مدار ۳ ماشہ، گندھک ۳ تولہ، رائی ۳ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** حب نخودی تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک گولی صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ۔

## عطیہ استاذی المکرم زبدۃ الحکماء جناب فقیر محمد چشتی صاحب سابق پروفیسر طبیہ کالج لاہور

**معجون خاص:** پوست ہلیلہ کابلی، پوست ہلیلہ زرد، پوست بلیلہ، ہلیلہ سیاہ، آملہ، کشنیز، بادیان، اسطخو دوس، بادرنجبویہ، مغز بادام، مغز تخم کدو، مغز تخم تربوز، نشاستہ گندم، گوند کیکر، خشخاش، ہر واحد ۲ ۱/۲ تولہ۔ شہد سہ چند بطریق معروف معجون تیار کریں۔

**فوائد:** نزلہ زکام، ضعف دماغ، سر درد، ضعف نظر کے لیے نافع ہے۔

**مقدارِ خوراک:** ۶ ماشہ معجون رات سوتے وقت استعمال کریں۔

**خمیرہ گاؤزبان خاص:** نسخہ: گاؤزبان ۳ تولہ، کشنیز خشک ۱ تولہ، بہمن سفید، بہمن سرخ، ہر واحد ۱ تولہ۔ تخم فرنجمشک ۱ تولہ، ابریشم مقرض ۱ تولہ، اسطخو دوس ۱ تولہ، تخم بالنگو ۱ تولہ، بادرنجبویہ ۱ تولہ، بالچھڑ ۱ تولہ، اشنہ ۱ تولہ، چینی دو سیر، پانی حسب ضرورت۔

**ترکیبِ تیاری:** معروف طریق سے تیار کر لیں۔ خوراک خمیرہ ۱ تولہ، کشتہ مرجان

ارتی۔ باہم ملا کر استعمال کریں۔

**فوائد:** حدت جگر، ضعف قلب کو دور کرنے کے لیے مفید چیز ہے۔

## راجہ امتیاز احمد جنجوعہ

منڈی باورے حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ

### سفوف برائے مفاصل، نقرس، عرق النساء وغیرہ

**نسخہ:** سورنجاں ۲ درہم، سناء مکی ۷ درہم، پوست ہلیلہ زرد ۳ درہم، مغز بادام مقشر ۳ درہم، زعفران ۱/۲ درہم، سقمونیا یک درہم، قند سفید ۳ درہم، اگر مادہ بلغمی ہو تربد ۵ مثقال و سقمونیا نیم درہم اضافہ کریں۔ خوراک ۱۰ ماشہ۔

**شربت مصفی خون:** نسخہ: برادہ شیشم ۱ پاؤ، عناب ۱/۲ پاؤ، نیلوفر ۱/۲ پاؤ۔

**ترکیبِ تیاری:** پانی میں جوش دے کر تین پاؤ کھانڈ ملا کر شربت ایک بوتل تیار کریں۔ صبح و سہ پہر استعمال کریں۔

## مہر محمد شفیق فیصل آبادی

**ذکاوت حس مقوی باہ ممسک:** نسخہ: ثعلب مصری ۵ ماشہ، شقاقل ۵ ماشہ، سنگھاڑا خشک ۵ ماشہ، تالمکھانا ۴ ماشہ، مازو سبز ۴ ماشہ، تودری ۴ ماشہ، تودری سفید ۴ ماشہ، موصلی سفید ۳ ماشہ، تج دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ، مصطگی رومی ۳ ماشہ، چینی ہموزن۔

**خوراک:** ۹ ماشہ رات کو سوتے وقت، دودھ کے ساتھ۔

**پرہیز:** ترش، تیل، مرچ۔ سات روز کھانے کے بعد جماع کریں۔

**ٹائیفائڈ بخار کے لئے:** جائفل ۱ تولہ، کائفل ۱ تولہ، لونگ کلاہ دار ۱ تولہ، الائچی کلاں ۱ تولہ، زعفران ۳ ماشہ پیس کر رکھ لیں۔ تین چار روز رات سوتے وقت چائے کی پیالی میں ڈال کر ارتی کھائیں۔ ساتھ خمیرہ گاؤزبان بھی کھالیں۔

**سفوف سعال:** رب السوس، شکر تیغال، گوند کیکر، گوند کتیرا، کاکڑا سینگی، تخم باقلہ سیاہ، تخم کتان۔

**ترکیبِ تیاری:** ان تمام ادویات کا سفوف بنالیں۔ یہ تمام ادویات ہم وزن نہیں ہیں۔

**خوراک:** ا ماشہ سے ۷ ماشہ تک۔ چھوٹے بچوں کو شہد کے ساتھ چٹایا جاتا ہے۔ یہ خشک کھانسی کے لیے مفید ہے۔

**سفوف کبد نوشادری:** پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، زنجبیل، فلفل دراز، فلفل سیاہ، نرکچور، نوشادر ٹھیکری، سہاگہ سفید بریاں، باؤ بڑنگ، نمک طعام، نمک سانبھر، نمک سیاہ، یہ تمام ادویات ہم وزن ہوں۔

جگر کی طاقت، بھوک نہ لگنا، پیٹ میں درد ہونا، کھانا کھانے کے بعد ۲ ماشہ کی خوراک استعمال کریں۔

**لعوق سپستان:** سپستان ۲۰۰ عدد، عناب ۱۰۰ یا ۲/۱ ۱ چھٹانک، کوکنار ۸ تولہ، اصل السوس ۴ تولہ، تخم خطمی ۲/۱ ۱ تولہ، تخم خیارین ۲/۱ ۱ تولہ، بہی دانہ ۱ تولہ، جو ۴ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** تمام ادویات کو رات کے وقت ۲ سیر پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دے کر برتن کو نیچے اُتار لیں۔ مغز املتاس ۲۰ تولے شامل کرلیں۔ ٹھنڈا ہونے پر مل چھان کر ۲ سیر چینی شامل کریں اور قوام بنالیں۔ قوام بن جانے کے بعد نیچے اُتار کر ٹھنڈا ہونے دیں۔

## حکیم محمد سلیمان وہاڑی

**لعوق شهیقه:** کالی کھانسی کے لیے اکسیر ہے۔ جہاں انجکشن اور ادویات بے کار ثابت ہوں وہاں اکسیر کا کام کرتا ہے۔ طبی دُنیا میں کالی کھانسی کے لیے اس کے مقابلہ کا کوئی نسخہ میری نظر سے نہیں گزرا۔

**اجزاء:** انجیر زرد ۱۲ تولہ، پرسیاؤشاں ۱۲ تولہ، کاسنی ۴ تولہ، زوفہ ۴ تولہ، لسوڑیاں ۱۲۰ عدد، مویز منقیٰ ۴۰ عدد، مغز املتاس ۵ تولہ، پوست خشخاش ۲۰ تولہ۔

**ترکیب:** تمام ادویات کو مناسب پانی میں رات کو بھگوئیں۔ صبح جوش دیں اور چھان کر ۲سیر چینی ملا کر لعوق تیار کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک سال کی عمر تک تقریباً ۹ ماشہ دو تین دفعہ چٹائیں۔ کم و زیادہ عمر میں مقدار خوراک کم و بیش کر سکتے ہیں۔ تین چار یوم میں شفاء ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## حکیم محمد امجد جاوید وہاڑی

**اکسیر اطفال:** ریوند خطائی' میٹھا سوڈا ۵ا تولہ' سونٹھ ا تولہ۔

**ترکیب:** حسب معمول تینوں ادویہ کو کوٹ چھان کر اچھی طرح باریک کر لیں اور سفوف تیار رکھیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۳ رتی۔

**افعال و اثرات:** قے' بدہضمی' قبض وغیرہ کے لیے مفید ہے۔

## خالد محمود ملک سرگودھا

**نسخہ:** سونٹھ ا تولہ' سہاگہ ا تولہ' رسونت ا تولہ۔ آب سبز سہانجنا سے کھرل کر کے حب بقدر نخود۔ ہر قسم بادریحی کا اکسیر علاج۔ اگر جسم میں باد کی وجہ سے درد ہو۔ چاہے نقرس اور وجع المفاصل ہو تو کوڑ ۶ ماشہ' کچور ۶ ماشہ ملا لیں۔

**منجن:** ترپھلا ۳ تولہ' تڑکتا ۳ تولہ' تینوں نمک ۳ تولہ' پتنگ ۲/۱ ا تولہ' ماجوپھل ۵ تولہ' راکھ بادام ۵ تولہ' راکھ اخروٹ ۵ تولہ۔

**فوائد:** دانتوں کے لیے مجرب ٹانک ہے۔

ڈاکٹر و حکیم ملک محمد آصف اعوان

ڈاکخانہ بھوانی داس ضلع گوجرانوالہ

**تقویت اعصاب کے لئے مجرب نسخہ:** اخروٹ ا تولہ، بھلانواں ا تولہ، مغز بادام ا تولہ۔ کوٹ لیں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک رتی۔

**معجون برائے ضعف دماغ:** روغن بادام ۵ ماشہ، روغن مغز تربوز ۳ ماشہ، نشاستہ گندم ۳ ماشہ، روغن کدو شیریں ۳ ماشہ، خشخاش ۳ ماشہ، صمغ عربی ۳ ماشہ، نبات سفید ۲ تولہ۔

**ترکیبِ تیاری:** ملا کر آگ پر رکھیں۔ جب سیال گاڑھا ہو جائے تو روغن زرد سے جوش دے کر اُتار لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر استعمال میں لائیں۔

**برائے پیچش:** انار دانہ ۵ تولہ، سونف ۵ تولہ، ہلیلہ سیاہ ۵ تولہ، نصف چھٹانک دیسی گھی میں بھون لیں۔ اور سفوف کریں۔ یہ پیچش کے لیے دست میں بھی مفید ہے۔

**برائے معدہ و جگر:** طباشیر اصلی ۵ تولہ، گل نیلوفر ۵ تولہ، گل گاؤزبان ۵ تولہ، کشنیز ۵ تولہ، صندل سرخ ۲/۱ ۳ تولہ، صندل سفید ۲/۱ ۳ تولہ، زہر مہرہ خطائی ۲/۱ ۳ تولہ، دانہ الائچی خورد ۵ تولہ، مصری کوزہ ۱۰ چھٹانک۔ سفوف بنالیں۔

**مقدارِ خوراک:** ۴ رتی سے ا ماشہ۔

**برائے ملیریا:** کونین کا متبادل۔ (عضلاتی غدی) گئو دنتی ۱۰ تولہ، پھٹکڑی سرخ ۵ تولہ، چونا کا تیز پانی ا سیر۔ تینوں اجزاء کو آہنی کڑھائی میں ڈال کر آگ پر چڑھائیں۔ جب پانی خشک ہو جائے تو کڑھائی کو آگ پر رہنے دیں تا کہ دوائی خوب شکنت ہو جائے۔ تیار ہونے پر کاپھل ۲ تولہ، سمندر پھل ۲ تولہ، سفوف بنا کر شامل کریں۔

**مقدارِ خوراک:** ایک ماشہ صبح ایک ماشہ دوپہر ایک ماشہ شام ہمراہ پانی کھائیں۔

**برائے دمہ:** تمباکو دیسی ۱ پاؤ، کا پھل ۵ تولہ کو جو کوب کر کے تین سیر پانی میں بھگو دیں۔ دو تین دِن کے بعد اس کو خوب پکائیں۔ جب پانی نیم سیر رہ جائے تو چھان کر گرد و غبار نتھار کر اس کا رُب بنائیں اور اس میں سہاگہ بریاں ۲ تولہ، بندال ڈوڈہ ۱ تولہ، کا سفوف شامل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

مریض کو پہلے گڑ کا شربت پلا کر دس منٹ کے بعد ایک گولی قہوہ سے کھلائیں۔ اسی طرح دوپہر شام کو کھلائیں۔ کبھی کبھی مریض کو بلغمی قے ہو جاتی ہے کمزور مریض کو احتیاط سے کھلائیں۔ قے کرنے کے بعد مریض کو مچھلی کے جگر کا روغن ۱ تولہ، روغن زیتون ۱ تولہ، گرم قہوہ میں ملا کر پلائیں۔



